# زمانہ

جلد ۶۰ | جنوری ۱۹۳۳ء | نمبر ۱


## مرزا رسواؔ مرحوم

(از مولانا مرزا محمد ہادی صاحب عزیزؔ لکھنوی)

یاد ش بخیر لکھنؤ کی آبادی بھی کیا آبادی تھی جہاں ہر فن کے کامل، ہر علم کے ماہر گوشہ گوشہ میں نظر آتے تھے۔ ایک سجی سجائی محفل تھی جس میں علوم وفنون کی شمعیں روشن تھیں، ایک آئینہ خانہ تھا جس میں کمالات کے عکس نظر آرہے تھے۔ اُسی آئینہ کا ایک تابناک پرتو پروفیسر مرزا کی ذات گرامی تھی جس کو بقیۃ السیف اور یادگارِ رفتگاں کہنا بیجا نہیں۔ اس ذات کا فقدان علم وادب کے لئے ایسا عظیم الشان نقصان ہے جس کی تلافی کی امید نہیں کی جاسکتی۔

سالہا سال مرزا سے صحبت رہی، اُن کے حالات اُن کی زبانی بھی سُنے، رفتار گفتار سے بھی اندازہ کیا، اُن کی علمی مشغولیتیں بھی دیکھیں، اُن کے کارناموں پر بھی نظر ڈالی۔ آج جب وہ صورت پردۂ خاک میں چراغِ زیرِ دامن ہے، جی چاہتا ہے کہ اُن داستانوں کو بیان کروں جن کا حرف حرف آئندہ نسلوں کے لئے شمعِ ترقی ہے۔ اس تذکرے کی اکثر باتیں مرزا صاحب کی زبان سے سنی ہوئی ہیں۔ اکثر چشم دید حالات ہیں اور بعض باتیں مخلص دیرینہ شیخ ممتاز حسین صاحب عثمانی (اڈیٹر اودھ پنچ) کی بتائی ہوئی ہیں جن کو مرزا صاحب سے خاص خصوصیت تھی۔

---

له مرزا صاحب کا پورا نام اور سلسلۂ نسب یہ ہے:- مرزا محمد ہادی ابن آغا محمد تقی ابن آغا دلی ابن مرزا ذوالفقار علی بیگ اڈیٹن توپخانہ شاہی۔ ابن مرزا رشید بیگ ابن مرزا رحیم بیگ ماژندرانی۔

**ولادت** | لکھنؤ ایک عظیم الشان شہر ہے جس میں بیشمار محلے ہیں، بعضوں کے نام بھی اب لوگوں کو یاد نہیں رہے۔ انھیں محلوں میں کوچہ آفرین علی خاں بھی تھا جو باگ ٹولہ کے نام سے مشہور ہے، اُسی محلہ کے ایک مکان میں مرزا صاحب کی ولادت ۱۸۵۸ء میں ہوئی یہ سال عام الغدر تھا

**سلسلۂ نسب** مرزا صاحب کے اسلاف ماژندران سے دلی آئے اور وہاں سے آکر اودھ میں سکونت اختیار کی۔ آصف الدولہ کا زمانہ تھا، شرفا کی عزت ہوتی تھی، رفتہ رفتہ اُن کی رفاقت پر مامور ہو گئے۔ جاگیرات وعطیات شاہی سب نیض آباد میں رہے اور وہیں نسیًا منسیًا ہو گئے، یہاں نیا راگ اور نیا باجہ پھر شروع ہوا۔

نانا، نواب احمد علی خاں عرف آغا نتیر ابن حمایت علی خاں خواہرزادہ حسن رضا خاں نائب آصف الدولہ ثانی، طبا طبائی[1] خاندان سے تھیں، برادر مختار الدولہ کی اولاد سے جن کا سلسلہ سادات سے ملتا ہے۔ طبا طبائی خاندان کا مفصل ذکر حبیب السیر میں ہے۔ اسی خاندان میں سلیمان مرزا و ابراہیم مرزا پسران یوسف مرزا ہیں جن کے نام مرزا غالب[2] کے خطوط ہیں۔

**خاندانی حالات** | مرزا صاحب کے ایک بڑے بھائی بھی تھے جنھوں نے پندرہ سولہ برس کی عمر میں والدین کے سامنے انتقال کیا، ان کا نام محمد ذکی تھا۔ ان کے بعد والدین کی تمام تر توجہ مرزا صاحب کی طرف مبذول ہو گئی اور بڑے لاڈ پیار سے پالے گئے۔

مرزا کی عمر سولہ برس کی تھی کہ ایک ہی سال میں والدین کا سایہ سر سے اٹھ گیا، مرزا کی پرورش اُن کی خالہ اور رشتہ کے ماموں سے متعلق ہو گئی۔ لیکن یہ دونوں مربی طماع تھے اور مرزا صاحب کے والدین نے جو متروکہ چھوڑا تھا ان دونوں نے اس پر مخالفانہ قبضہ کر لیا۔

ننہال کی طرف سے مرزا صاحب کو چند گاؤں ملے تھے جن کی تحصیل وصول مرزا کے والد نے کبھی نہیں کی، بلکہ بطور ایک مشترک جائداد کے ماموں اور خالہ کے قبضہ میں رہنے دی جو پھر مرزا صاحب کو واپس نہ ملی۔ مرزا صاحب کی زندگی اِن دونوں مربیوں کے لئے مفید نہ تھی اس وجہ سے مرزا صاحب پر سختی ہونے لگی اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ مرزا صاحب اپنے والد کے ایک دوست شیخ محسن بخش یا شیخ حید بخش کے پاس چلے گئے۔ شیخ صاحب مشہور خطاط اور اعلیٰ درجے کے جعلئے تھے۔ بغیر کسی مشین کے صرف معمولی قلم دوات سے ہزاروں کے اسٹامپ بنا ڈالتے تھے چنانچہ شیخ صاحب پر مقدمہ قائم ہوا اور ایسی لمبی سزا پائی کہ جیل ہی میں مر گئے۔

---

[1] طبا طبا اسمٰعیل ابن ابراہیم بن حسن بن علی علیہم السلام کا لقب ہے، اُن کی زبان میں لکنت تھی، قاف کی جگہ طا بولتے تھے ہمیشہ قبا کو طبا کہا اسی سبب سے یہ لقب ہوا اُن کی اولاد کو سادات طباطبائی کہتے ہیں۔

[2] دیکھو رقعات غالب۔

شیخ صاحب کی آمدنی کا بہت بڑا حصہ مرزا صاحب کو اُن کی اُستانی کے ذریعہ سے مل جاتا تھا، مگر شیخ صاحب کی تاکید تھی کہ مرزا اُن کی صحبت میں نہ آئیں مبادا جعل سازوں میں اُن کا بھی شمار ہو تو ایک دوست کی اولاد کو ضرر پہونچے۔ تقریباً چار پانچ سو روپیہ ماہوار مرزا صاحب خرچ کرتے تھے۔

شیخ صاحب کے انتقال کے بعد مرزا کے وسائل آمدنی فروخت جائداد پر موقوف رہے۔ اُس زمانے میں مرزا کی وضع قطع لکھنؤ کے بانکوں کی سی تھی۔ سر پر ایک رنگین سیلا، جسم میں کسا ہوا انگرکھا، پانوں میں چوڑیدار گھٹنا، ہاتھ میں موٹا سا ڈنڈا۔ یہ سب کچھ تھا مگر با ایں ہمہ رنگینی و فضول خرچی و عیاشی مرزا صاحب کا مشغلہ کتب بینی کبھی ناغہ نہ ہوا۔ اور اسی میں اُن کے کمال کا راز مخفی تھا۔

**تعلیم** مرزا کے والد کو ریاضی اور نجوم سے بہت شوق تھا۔ مرزا صاحب نے فارسی کی تمام درسیات اور ریاضی میں اقلیدس اور حساب اور احکام نجوم کے بعض رسائل اپنے والد سے پڑھے، اُس کے بعد مختلف مولویوں سے عربی پڑھی۔ مولوی محمد یحییٰؒ صاحب سے شرح جامی تک پڑھ کے مولوی غلام حسنین صاحب کنتوری سے پڑھا اور مولوی کمال الدین صاحب سے منطق کی درسیات پڑھیں۔ ان اساتذہ کے نام مرزا صاحب نے خود بتلائے ہیں، اس کے بعد اپنی استعداد پر بھروسا کر کے کتب بینی شروع کی، اور اُس کو اس حد پر پہونچایا کہ آج جامعیت میں وہ ایک بے نظیر فرد تھے۔

اسی دوران میں مرزا نے انگریزی بھی پڑھنا شروع کی۔ اور تعلیمی مصارف ان عمارتوں کی فروخت سے حاصل کئے جو خواجہ باسط کے ٹیلے پر تھیں۔ یہ کئی مکانات تھے جو دادھیال کی طرف سے ورثہ میں ملے تھے۔ رفتہ رفتہ انٹرنس پاس کر لیا۔ انٹرنس کے پرائیویٹ امتحان میں پاس ہوتے ہی مرزا صاحب رُڑکی کالج میں مہندسی کی تعلیم حاصل کرنے چلے گئے اور خداداد مناسبت سے جو اُن کو ریاضی کے ساتھ تھی اور سیری کے امتحان میں پاس ہو گئے۔ پاس ہوتے ہی اورسیری کا عہدہ کوئٹہ اور بلوچستان ریلوے میں مل گیا اور بفراغت ریل کی پٹریاں بچھانے، عمارات کے نقشے تیار کرنے اور اسٹیشن بنوانے میں مصروف ہو گئے۔

؏ چین طبیعتیں کبھی نچلی نہیں بیٹھتیں، اتفاق سے قدیم کیمسٹری کا ایک عربی رسالہ مصنفہ افلاطون ہاتھ لگا۔ اس کو پڑھنا تھا کہ تمامتر توجہ کیمسٹری کی طرف مبذول ہو گئی۔ نوکری اور ذاتی اشغال سے مخالفت کا خیال کر کے مرزا نے فوراً استعفا دیدیا۔ کوٹھی کا تمام فرنیچر نیلام کر کے جدید کیمسٹری کے آلات ولایت سے منگوا لئے اور سیدھا لکھنؤ کا رخ کیا۔

مرزا وسائل رزق کی تلاش میں دوسروں کی منت گزاری سے قطعاً بے نیاز تھے۔ فارسی میں

---

[۱] مولوی محمد یحییٰ صاحب سر کٹے نالے کے پاس مسجد میں ایک بزرگ رہتے تھے درسیات خوب پڑھاتے تھے میں بھی اُن کی زیارت سے مشرف ہوا ہوں۔

پنجاب یونیورسٹی سے منشی عالم کا درجہ بھی پاس کر چکے تھے۔ نخاس مشن اسکول میں پرشین ٹیچری کی جگہ خالی تھی فوراً وہی قبول کرلی۔ مگر مصارف کیمیا سازی کے واسطے تنخواہ غیر مکتفی تھی اس لئے ایک لوہار کے لڑکے کے پڑھانے پر بایں شرط ٹیوشن کرلیا کہ بھٹی دکان بند ہوجانے پر مرزا صاحب کے تصرف میں رہیگی۔ لوہار نے بھی یہ شرط منظور کرلی۔

فلسفے سے مرزا صاحب کو ایک فطری ذوق ہمیشہ سے تھا، سید شہنشاہ حسین صاحب بی۔اے۔ وکیل مرحوم سے ملاقات تھی، اکثر آمدورفت رہتی تھی مگر جب کبھی کسی فلسفی مسئلہ کے متعلق مرزا صاحب اپنی رائے ظاہر کرتے تھے تو فوراً سید صاحب ازروئے طعن کہتے۔

"بھائی صاحب یہ فلسفے کے مسائل ہیں بغیر گراجویٹ ہوئے سمجھ میں نہیں آسکتے"۔

غیور مرزا نے طے کرلیا کہ بغیر کسی مدرسہ کی بنچیں توڑے ہوئے وہ گراجویٹ ہوجائیں گے، چنانچہ یہی ہوا، غالباً ۱۸۸۵ء میں اُنھوں نے پنجاب یونیورسٹی کا بی۔اے دلّی جاکر پاس کرلیا۔

مرزا صاحب کو اس بات سے چڑھ تھی کہ کسی بات میں انھیں عدم علم کا اقرار کرنا پڑے۔ اس لئے کوئی اجنبی لفظ جو اُن کے کانوں میں پڑتا تھا فوراً تحقیق پر آمادہ کردیتا تھا۔ عربی کی اصلیت دریافت کرنے کے لئے اُنھوں نے عبرانی زبان حاصل کی۔ فارسی کے لئے یونانی اور سنسکرت کا مطالعہ کیا۔ خداداد فہم وفکر کی بدولت وہ اتنی جلد ہر ایک چیز میں مہارت حاصل کرلیتے تھے کہ چند روز میں منتہی صاحبِ فن اُن سے مشورت لینے آیا کرتے تھے۔

اورنٹیل یونیورسٹی کلمبیا واشنگٹن امریکہ سے کسی مضمون کے صلہ میں پی۔ایچ۔ڈی کا ڈپلوما مل گیا۔ اس واقعہ کی اصل معلوم نہیں کہ کیونکر اور کس سلسلے سے، مگر حقیقت یہ ہے کہ مرزا کی ذات ایسے نمائشی اسناد سے مستغنی تھی، چنانچہ اُنھوں نے کبھی ان باتوں کو اپنے لئے باعثِ شرف و افتخار نہیں سمجھا۔

مرزا صاحب یوں تو جامعیت میں بے نظیر تھے مگر اُن کا اصلی ذوق علوم حکمیہ تھے۔ عربی، عبرانی، یونانی، انگریزی، فارسی، ہندی، سنسکرت کی زبانوں پر اچھا خاصہ عبور تھا۔ مشرقی اور مغربی دونوں علوم پر حاوی تھے۔ ایک مایۂ ناز ادیب و شاعر، منطق و فلسفہ وریاضی و ہیئت کے ماہر تھے۔ فلسفۂ قدیم وجدید کا نہایت تعمق سے مطالعہ کیا تھا اور اُس پر کامل عبور حاصل کرکے اسلامی عقائد و روایات کو نہایت پرزور دلائل سے صحیح فلسفہ کے مطابق ثابت کرنے میں شغف و انہماک رکھتے تھے، اور اس بارے میں اُن کا قدم تحقیق صراطِ مستقیم سے نہیں بھٹکتا تھا۔ اس موضوع پر اکثر و بیشتر مقالاتِ جلیلہ اون کے رسالہ

الحکم اور اشراق میں شایع ہو چکے ہیں جو نہایت قابل قدر ہیں۔
وہ دقیق فلسفے کے مسائل کو بلا تکلف اس طرح بامحاورہ، دلچسپ اور عام فہم اردو میں تحریر کرتے تھے کہ معمولی استعداد کا آدمی بھی سمجھ لے۔

**تاہل** | مرزا کی پہلی شادی فیض آباد میں ہوئی، حالانکہ اُن کی مرضی تھی کہ خالہ زاد بہن سے شادی ہو۔ "افشائے راز، عرف غریب خانہ" جو مرزا صاحب کا پہلا نقش ادبی ہے، اس میں در اصل خود اونھیں کے واقعات ہیں، اس کتاب میں جن لگن کا تذکرہ کیا ہے۔ یہ مرزا صاحب کی پہلی منگیتر تھیں خاندانی نزاع کے باعث شادی نہیں ہوئی۔ موقع تو تھا کہ یہاں اس کے بعض اقتباسات لکھتا مگر یہ کام بعد میں بھی ہو سکتا ہے، اس وقت جو ضروری باتیں ہیں وہی لکھونگا۔

مرزا صاحب کی پہلی بی بی کچھ دنوں زندہ رہیں اور ایک خورد سال لڑکی چھوڑ کر انتقال کر گئیں۔ یہ صاحبزادی بھی پروان چڑھنے سے پہلے ہی داغ جدائی دے گئیں۔ مرزا صاحب پر اس کا بہت اثر ہوا مگر انھوں نے تمام آلام کو علمی ذوق پر قربان کر دیا۔ شادی کے بعد بھی مرزا ایک منٹ کے لئے طلب علم سے غافل نہ رہے۔ کچھ عرصہ کے بعد دوسری شادی کی۔ بی بیاں تو متعدد ہوئیں مگر اولاد انھیں بی بی سے ہوئی۔ چنانچہ دو لڑکے اور ایک لڑکی ابتک موجود ہیں۔

**رسالہ اشراق** | سنہ ۱۸۸۶ء میں مرزا صاحب نے رسالہ اشراق جاری کیا اس رسالے میں مصنفات افلاطون کا مستقل ترجمہ ماہوار شائع ہوتا تھا منطق اور اخلاق و حکمت کے متعدد رسالے اردو میں اسی رسالہ کے ذریعے سے شائع ہوئے مگر پروپگنڈا کے فن میں مرزا صاحب ہمیشہ سے کچے تھے۔ اس لئے یہ رسالہ مقبول تو ہوا مگر محدود گروہ میں، بالآخر ڈیڑھ سال چل کے رہ گیا۔ صاحبان ذوق نے یہ نمبر جلد بندھوا کر کتب خانوں میں رکھ لئے۔ چنانچہ کاکوری کی انجمن اخوان الصفا میں اس کے مسلسل نمبر اب تک محفوظ ہیں اور اُن سے بیک نگاہ یہ پتہ لگتا ہے کہ اس وقت تک ایسا مفید رسالہ کوئی دوسرا جاری نہیں ہوا۔

**رسالہ الحکم** | غالباً سنہ ۱۹۱۶ء میں رسالہ الحکم جاری کیا، گولا گنج میں سنٹرل اسکول کے سامنے اس کا دفتر تھا۔ یہی زمانہ ہے جب میں مرزا صاحب کی خدمت میں روزانہ جایا کرتا تھا اور اُن کے کاموں میں اکثر شریک رہتا تھا۔ یہ رسالہ بھی چند سال چلا۔ اس میں بھی بہترین مقالات علمیہ کا ذخیرہ شائع ہوتا تھا

**اردو شارٹ ہینڈ** | اردو شارٹ ہینڈ کے اصطلاعات مرزا صاحب ہی کی ایجاد ہیں۔ جو آجتک رائج ہیں

**نیرنج مرزائی** | شاہزادہ مرزا محمد ہمایوں قدر مرحوم تیموری ڈپٹی کلکٹر سے مرزا صاحب نے ایک مرتبہ

زیچ محمد شاہی عاریت مانگی، شہزادہ صاحب نے دینے سے انکار کیا۔ مرزا نے پوچھا کیوں؟ تو جواب دیا کہ ایک سال میں آپ ایسی زیچ تیار کر دیں گے کہ زیچ محمد شاہی اُس کے آگے ہیچ ہو جائیگی اور میرا فخر خاندان خاک میں ملجائے گا۔ بات ہنسی میں ٹل گئی، مرزا غصے پی گئے۔ الغ بیگی اور بہادر خانی زیچیں مہیا کر لی گئیں، کئی سنسکرت کی زیچیں بھی بہم پہونچائی گئیں۔ سرکاری المانک اور رصد گاہوں کی رپورٹیں بھی فراہم کی گئیں۔ بعض عمدہ دُوربینیں اور آلات اسٹرانومی بھی اسی فقرو فاقے میں مول لئے۔ اصطرلاب کے اوراق خود ہی پیتل کی چادروں اور شیشے کے صفحات پر بنالئے، ربع مجیب جس کا نصف قطر پانچ فٹ سے زیادہ تھا کچھ بڑھئی کی مدد اور کچھ اپنی کاریگری سے دائرہ ہندسیہ کی مدد سے خط جنوب وشمال پر اس طرح نصب کر دیا گیا کہ ہر طرف گھوم سکے اور ستاروں کے ظل کی پیمایش میں آسانی ہو، کبھی رصد گاہ کالے پہاڑوں پر بنی کبھی مسکن خاص پر، الغرض دو سال کی جدوجہد میں زیچ مرزائی مرتب ہو گئی جو ابھی تک محفوظ ہے۔

دو برس کے بعد جو شہزادے صاحب سے ملاقات ہوئی تو مرزا نے کسی قدر ترش رو ہو کے کہا، "حضور زیچ تیار ہو گئی، اب آپ اپنی خاندانی زیچ سے مقابلہ فرمائیں، دیکھیں کون افضل و مکمل ہے، حضور مجھے افسوس ہے کہ اس کتاب میں جابجا انگریزی مصنفوں کا تذکرہ ہے، الغ بیگی اور بہادر خانی کا حوالہ ہے مگر آپ کے بزرگوں کے نام لینے کا فخر یہ کتاب حاصل نہ کر سکی۔"

**ہدیہ سفینہ**

مرزا صاحب کا ابتدائی زمانہ عیش پرستی میں گزرا، اُس زمانے کے رفیقوں میں نواب حسین مرزا پسر نواب ممتاز الدولہ بہادر ابھی تک موجود ہیں، مگر باوجود رندی و آزادی اُس وقت بھی مرزا کے عقائد مذہبی میں کبھی فرق نہیں آیا، نہ فلسفۂ جدید نے اُن میں تذبذب پیدا کیا، نہ انگریزی نے کوئی تغیر۔ آزادی میں بھی گناہ کو گناہ سمجھتے رہے۔

مرزا ایک شریف اور ممتاز خاندان کے معزز فرد تھے، اُن کی اسلامی تعلیم ابتدا ہی میں مکمل ہو چکی تھی، عربی فارسی کی درسیات ختم کرنے کے بعد اُنھوں نے انگریزی کی طرف توجہ کی، یا تو یہ اثر ہو یا اُن کی فطری شرافت جو کچھ بھی سمجھئے، مرزا صاحب مذہب کے ہمیشہ پکے رہے۔ اسلامی عقائد کو فلسفہ سے ثابت کرنے کی کوشش کرتے رہتے تھے چنانچہ رسالہ الحکم میں اُن کے اکثر مضامین ایسے شائع ہوئے ہیں۔

مرتے دم تک اُن میں مذہبی جوش رہا، اس کا سب سے بڑا ثبوت ان کی معرکہ آرا تصنیف "ہدیہ سفینہ" ہے۔ یہ کتاب شاہ عبد العزیز مرحوم کی کتاب تحفہ اثنا عشریہ کا جواب ہے۔ جو تقریباً پچیس چھبیس جلدوں میں ہے۔ ڈھائی سال کے عرصہ میں مرزا نے اس کو تمام کیا جس زمانہ میں رسالہ الحکم نکالتے تھے اس وقت کی تصنیف ہے۔ اس کتاب کے

مجلدات مدرسۃ الواعظین میں محفوظ ہیں۔ میں نے اُن کی زبان سے بھی بعض مباحث اُس کے سُنے ہیں۔

**مناظر فطرت سے شوق** | مرزا کی طبیعت ایسی ہمہ گیر تھی کہ ہر علم سے لگاؤ اور ہر فن سے مناسبت تھی۔ اس کے ساتھ ساتھ طبیعت کی رنگینی اور شگفتہ مزاجی نے دلچسپی کا کافی سامان بہم پہونچا دیا تھا۔ برسات کا زمانہ اکثر باغوں میں بسر ہوتا تھا۔ یارانِ ہم مشرب کا جمگھا ساتھ ساتھ بیچ میں مرزا بلبلِ ہزار داستاں بنے بیٹھے رہتے تھے۔ تمام جائداد میں جو تلف ہو گئی مرزا صاحب کو کتیا بیگم کے باغ سے نہایت محبت تھی، یہ باغ مرزا صاحب کا آبائی باغ ہے اور ان کے بعض عزیزوں کے قبضہ میں ہے۔

کتیا بیگم کی شہرت اس نامعقول نام سے یوں ہوئی کہ وہ باغ کی حفاظت اپنے مکان کی چھت پر بیٹھ کے خود کرتی تھیں، کوئی اجنبی آدمی جہاں داخل ہوا فوراً ڈانٹ بتاتی تھیں، اس ڈانٹ ڈپٹ نے اُنھیں کتیا بیگم کا لقب دلوا دیا۔

مرزا کو مطالعہ مناظرِ فطرت کا بہت شوق تھا۔ برسات کے قبل وہ شہر کے باہر ایک نہ ایک باغ اجارے پر لے لیتے تھے اور گرمیوں کی تعطیل سے برسات تک وہیں قیام رہتا تھا۔ کئی باغ لئے تو ٹھیکے پر مگر ہزاروں روپیہ درختوں کی تیاری روش پٹری کی درستی، کھپریلوں اور کوٹھریوں کی تعمیر میں اپنی جیب سے صرف کر ڈالے اور صرف ایک موسم بسر کر کے مالک باغ کے حوالے کر دیئے۔ ان کا تو قول تھا کہ:

"انسان کو بنی نوع انسان کے لئے مفید بننا چاہیئے، میں نے انھیں آراستہ کیا کہ دوسرے فائدہ اُٹھائیں۔"

**ملازمت** | مرزا کو زیادہ ہوس نہ تھی۔ تعلیمی پیشہ کسی قدر آزاد ہوتا ہے، اس لئے اسی صیغہ میں رہنا پسند کیا کوئٹہ اور بلوچستان میں اورسیری کے عہدہ پر رہے، اس کے بعد نخاس مشن اسکول اور کرسچین ہائی اسکول میں رہے۔ پھر بغیر کسی خواہش کے عیسائی مشن نے ریڈ کراس کرسچین کالج میں پروفیسری کے عہدے پر مقرر کر دیا اور اسکول سے ان کے خدمات قطع کر دیے۔ اس کالج میں تینتیس [۳۳] سال مرزا نے پڑھایا، کہنے کو تو عربی و فارسی کے پروفیسر تھے لیکن وہاں اُنھوں نے بطور معلم فلسفہ و تاریخ و ہیئت و کیمیا کا مدتوں کام کیا۔ اس جامعیت کے سبب سے باوجود کالج سے اکثر غیر حاضر رہنے کے پرنسپل نے کبھی ان سے باز پرس نہیں کی، جب جی چاہا نہ گئے، اکثر ایسا بھی ہوا کہ اپنے دوستوں میں سے کسی کو بھیج دیا۔

"بھائی جاؤ ایک گھنٹہ پڑھا دینا، میں تو آج چھب ناتھ کی چوکی پر کتیا بیگم کے باغ میں رہونگا۔"

**اخلاق و اوصاف** | مرزا صاحب نہایت سادہ مزاج، زندہ دل، احباب پرست، آزاد منش، مستغنی و بے پروا تھے جو ظاہر تھا وہی باطن، زمانہ سازی کی باتوں سے نفرت، ظاہری تکلفات سے طبیعت ناآشنا۔ جس سے دل صاف نہیں ہوتا تھا اُس سے ملنا بھی کبھی پسند نہیں کرتے تھے، کبھی کبھی صاف صاف منہ پر کہہ دیا کرتے تھے۔ سچے دوستوں سے نہایت خلوص اور محبت سے پیش آتے تھے اور کوئی چیز اُن سے عزیز نہ رکھتے۔ مثنوی امید و بیم میں ان باتوں کا خود بھی اظہار کیا ہے۔

مجھکو نفرت ہے ریاکاری سے
چڑھ ہے عیاری و مکاری سے

دل سے ہوں خادمِ اربابِ وفا
میری طینت میں نہیں مکر و دغا

سوءظن کی بھی مجھے پروا ہی نہیں
بدگماں سے کبھی ملتا ہی نہیں

مجکو رغبت نہیں اِن باتوں سے
عار ہے ایسی ملاقاتوں سے

جن کی طینت میں نہ ہو شرّ و فساد
وہ سمجھتے ہیں مجھے نیک نہاد

زرِ بے غش ہے طبیعت میری
لوث سے پاک ہے طینت میری

میرا مسلک نہیں جز سادہ دلی
مجکو مطبوع ہے آزادہ دلی

فخر ہے خوبیِ فطرت پہ مجھے
ناز ہے حُسنِ طبیعت پہ مجھے

یہ شاعری نہیں بلکہ اُن کے اصلی جذبات اور سچے خیالات ہیں جن پر زندگی بھر عامل رہے۔

روپیہ جس زمانے میں اُن کے پاس ہوتا تھا تو کسی کے سوال کو رد نہیں کرتے تھے، یاران دیرینہ ہر وقت گھیرے رہتے تھے۔ جس نے جو مانگا دیدیا، بھولے اس قدر تھے کہ اکثر لوگوں کے فریب میں آجایا کرتے تھے، نازک مزاج بھی اتنے تھے کہ ذرا ذرا سی بات پر بگڑ جاتے تھے۔ مولانا شبلی مرحوم کو مرزا سے خاص محبت تھی۔ مرزا کے اکثر اشعار ان کو یاد تھے جو احباب کے مجمع میں سنایا کرتے تھے۔ ندوۃ العلما میں فلسفہ کا لکچرار مقرر کرنے کی تجویز اُنھوں نے کی تھی، اس موقع پر یا کسی اجرتی کام کے متعلق مرزا نے ایک ماہ کا معاوضہ پیشگی طلب کیا، مولانا نے مزاحاً یہ مصرع لکھ بھیجا۔

قرار در کفِ آزادگاں نہ گیرد مال

مرزا صاحب بگڑ گئے اور سخت جواب لکھا، میں گیا تو مجھ سے سب واقعہ بیان کیا اُس کے بعد مولانا شبلی نے ندوہ کی لکچراری پر اصرار کیا، مرزا صاحب نے کہا "مجھے استخارہ منع آتا ہے" مولانا شبلی نے کہا کہ "ایک فلسفی اور استخارہ کا قایل ہو تعجب ہے"! مرزا نے کہا کہ "ایک مسلمان کی طرف سوءظن کرنے سے استخارہ کہیں بہتر ہے"

مرزا صاحب وسائل رزق کی تلاش میں کسی کی منت گزاری سے قطعاً بے نیاز رہتے تھے۔ ہمیشہ اپنی محنت سے اپنے مصارف پورے کئے۔

قومی معاملات میں نہایت فراخ دلی سے چندہ دیتے تھے۔ میں نے شیعہ کانفرنس کے ایک اجلاس میں دیکھا کہ نوٹوں کی گڈیاں اُن کی جیب میں ہیں اور چندوں کے مواقع پر سبقت کر رہے ہیں۔

مرزا صاحب غلطی کا ہمیشہ اعتراف کرلیا کرتے تھے، کبھی اصرار کرنا یا سخن میں تاویلیں کرنا اُن کا شیوہ نہ تھا، لیکن اس کے بار بار ذکر کرنے سے چڑھتے تھے۔ مرزا کی آنکھ میں مروت تھی، جب کوئی کسی بات پر اصرار

کرتا تو اُن سے انکار بن نہیں پڑتا تھا۔

مرزا صاحب اپنی دھن کے پکّے تھے جس زمانے میں جس چیز کی طرف مائل ہو گئے پھر دنیا ادھر کی اُدھر ہو جائے رات دن اُسی میں مشغول رہتے تھے۔

مرزا ایک طرف حکیم و فلسفی، ایک طرف شاعر، ایک طرف ادیب و منطقی، دوسری طرف بھوت پریت کے قایل، ایک طرف علما و فضلا کی صف میں، دوسری طرف پُرانی بڑھیوں میں بیٹھکر قصّہ کہانیاں سُنا کرتے تھے۔

بے پروائی اور استغنا کا یہ عالم کہ روپیہ ادھر آیا اُدھر خرچ ہو گیا، نہ مال کی پروا نہ اسباب کا خیال۔ ایک مرتبہ تمام اسناد اور ڈپلوما چوری ہو گئے مگر مرزا نے ذرا بھی پروا نہ کی۔ بات یہ ہے کہ نمود و نمایش سے مرزا کی طبیعت کو ہمیشہ تنفر رہا اور اُن کا مذاق علمی ہمیشہ قرون اولی کے علما و حکما کا تھا۔

مرزا کو دنیا اور سامانِ دنیا سے بہت کم تعلق رہا، خانہ داری کے امور میں اُن کو کوئی سلیقہ نہ تھا، نہ زینت و آرایش سے کوئی تعلق۔ اُن کے بیٹھنے کا کمرہ دیکھئے، ایک چٹائی بچھی ہوئی ہے، کونوں میں کتابوں کا ڈھیر لگا ہوا وہ بھی بے ترتیب، کاغذات بکھرے ہوئے ہیں، کہیں لحاف پڑا ہوا ہے کہیں توشک، کہیں انگیٹھی رکھی ہوئی ہے اور دیوار سے تکیہ کئے ہوئے مرزا بیٹھے ہیں۔ ایک ڈِرخانچہ سامنے ہے اور برابر لکھتے چلے جا رہے ہیں، زیادہ تکلف کیا تو نیچے ایک کمل بچھا لیا۔

مرزا ہمیشہ کے رنگین مزاج تھے، بڑھاپے نے چہرہ پر جھرّیاں ڈال دی تھیں، بال سب سفید ہو گئے تھے کمر میں خم آ گیا تھا مگر دل اُسی طرح جوان تھا۔ لکھنؤ میں ایک مرتبہ مولوی عبدالماجد صاحب بی۔ اے نے دعوت کی میں بھی مدعو تھا، چلتے وقت خیال آیا کہ مکان راستہ میں ہے مرزا صاحب کو لیتا چلوں، مکان پر گیا تو مرزا صاحب اِس شان سے نکلے کہ سفید شیروانی پہنے ہوئے اور گلے میں پھولوں کا ایک موٹا سا گجرا پڑا ہوا جو سفید داڑھی کے قریب خاص بہار دکھا رہا ہے، مجکو دیکھکر ہنسی آ گئی مگر ضبط کیا، مرزا تاڑ گئے کہنے لگے "موسم کی بہار یہی ہے۔" اسی طرح دعوت میں گئے وہاں دیر تک شعر و شاعری رہی۔ سچ یہ ہے کہ مرزا کے بھولے پن اور سادگی کی کوئی حد نہ تھی فلسفہ میں جب منہمک ہوتے تو کسی بات کا ہوش نہ رہتا۔ اہل دنیا کے خیالات مختلف ہوتے ہیں کچھ لوگ معترض رہتے تھے، کچھ خلل دماغ بتلاتے تھے، مثنوی امید و بیم میں انھیں باتوں کی طرف اشارہ ہے:۔

ظاہر شرع پر واجب ہے عمل　　تاکہ باطن میں نہ کچھ آئے خلل
نہ کہ باطن تو ہو بالکل ابتر　　اور ظاہر پہ عمل ہو یکسر
یہ سمجھتے ہی نہیں مغزِ سخن　　سر بسر جہل سراسر کودن
اِن کی معقول ہے وہ نامعقول　　جس نے برباد کئے نقد واصول

جب ہو کچھ بحث تو لائیں وہ دلیل
غیر قوموں میں ہوں ہم جس سے ذلیل

جانتے ہی نہیں یہ علم کلام
عقلا کو ہے خطاب اُن سے حرام

نہ محقق نہ مُناظِر ہیں یہ
محض مغرور و مکابر ہیں یہ

کیا بتائیں گے ہمیں راہِ نجات
ہیں یہ خود گمرہِ کوئے ظلمات

بسکہ ہے جہل سے تاریک خیال
یہ سمجھتے نہیں باریک خیال

نہ قیاس ان کا نہ عقل ان کی ٹھیک
فلسفہ کفر ہے ان کے نزدیک

اہلِ تقلید سے رغبت ہے انھیں
اہلِ تحقیق سے نفرت ہے انھیں

فلسفے سے نہ ہو کیوں ان کو عناد
دشمنِ عقل ہیں یہ اہلِ فساد

ان کی تفصیل ہے بالکل مجمل
اُن کی تاویل سراسر مہمل

ان کی صحبت میں ہو ضایع اوقات
سوءِ ظن سے نہیں خالی کوئی بات

اہلِ حکمت کو بُرا کہتے ہیں
کچھ سمجھتے نہیں کیا کہتے ہیں

اُن کو ہرگز نہ سلجھتے دیکھا
اصطلاحوں میں اُلجھتے دیکھا

چند الفاظ جو ہیں وردِ زباں
اُن کو سمجھے ہیں یہ علم دو جہاں

جو مسائل کہ ہیں بالکل مردود
علم سے ان کے وہی ہیں مقصود

چند باتوں پہ ہے حکمت کا مدار
اور سب زعم میں ان کے بیکار

اُن کی حکمت ہے فقط خود رائی
نہ قیاسی ہیں نہ استقرائی

میندی میں ہے جو بین الدّفتین
اُن کے نزدیک ہے وہ عین الیقین

رائے انساں کی بدلتی ہی نہیں
بحث اس بات میں چلتی ہی نہیں

تجربہ سے نہیں اُن کو سروکار
نظریّات سے بالکل انکار

اِن کو آثارِ جہاں سے کیا کام
ان کو اسرارِ نہاں سے کیا کام

نہ زمانے کے جزو کل سے غرض
نہ ترقی نہ تنزل سے غرض

اگلے وقتوں سے محبت ہے انھیں
اہلِ یوناں سے ارادت ہے انھیں

سُن لیے ہیں جو کچھ ان کے اقوال
بس وہ کافی ہیں پئے استدلال

---

لہ کیونکہ فلسفہ کے معنی حبِ عقل ہیں۔
لہ فلسفہ مرادف حکمت ہے لہذا مذمت فلسفہ سراسر مخالفِ قولِ الٰہی ہے۔ من یوت الحکمۃ فقد اوتی خیراً کثیراً۔

جو ارسطو نے کہا تھا سچ ہے　　جو کتابوں میں لکھا تھا سچ ہے
فکرِ دنیا سے ہیں ازبس مالوف　　اُن کی ہمت ہے اسی پر موقوف

اسی کے بعد ابنائے زمانہ کے حالات کا نقشہ کھینچا ہے۔

اِک جہاں محو ہے خودرائی میں　　لطف کیا قافیہ پیمائی میں
کون سنتا ہے ترانے تیرے　　وحشت افزا ہیں فسانے تیرے
دل عزیزوں کا دُکھا جاتا ہے　　رنگ چہروں سے اڑا جاتا ہے
اِن دنوں ہے یہ نصیحت بیکار　　لوگ ہیں جامِ ہوس سے سرشار
علم و حکمت کی انھیں فکر نہیں　　ایسی باتوں کا کہیں ذکر نہیں
اک زمانے کو ہے دولت کی تلاش　　علم ہے آلۂ تحصیلِ معاش
منفعیت کا زمانے میں ہے دَور　　مادّیت نے نکالے ہیں یہ طور
ہے جہاں حرص و ہوا پر مائل　　شاذ و نادر ہیں خدا کے قائل
وہ جو بنتے ہیں بظاہر دیندار　　اُن کو ہے حد سے زیادہ انکار
کوئی دل اُن کے ٹٹولے تو سہی　　رازِ سربستہ کو کھولے تو سہی
کیا کہوں منہ سے یہ کیا سمجھے ہیں　　زر کو کم بخت خدا سمجھے ہیں
خود غرض کو یہ سمجھتے ہیں فہیم　　خوُد غلط کو یہ سمجھتے ہیں حکیم
ان کی حکمت نہیں جز کذب و دروغ　　ہے جہالت کو زمانے میں فروغ
پختہ کاری کو زبوں کہتے ہیں　　ہوشیاری کو جنوں کہتے ہیں
حِرص نے ان کو کیا ہے گمراہ　　رحم و ایثار کو سمجھے ہیں گناہ
معصیت نام ہے ناداری کا　　مصلحت اسم ہے عیاری کا
ان کا انصاف ستم گاری ہے　　ان کا اخلاق ریاکاری ہے

آئندہ مرزا کی شاعری کے باب میں اس مثنوی کا ذکر کروں گا۔

**حیدرآباد کا سفر** مرزا کو لکھنؤ سے خاص محبت ہے، آخر زمانے میں دارالترجمہ عثمانیہ میں تقرر ہوا خدا جانے کن مجبوریوں سے منظور کر لیا مگر چلتے وقت ایک غزل میں یہ شعر کہتے گئے۔

دلّی چھٹی تھی پہلے اب لکھنؤ بھی چھوڑیں　　تھے دونوں شہر اپنے دونوں تباہ نکلے

شعر بتاتا ہے کہ ان کے دل پر لکھنؤ چھوڑنے کا خاص اثر تھا۔ حیدرآباد کے حالات کا مجھکو علم نہیں مگر یہ جانتا

ہوں کہ وطن کے اس قدر دلدادہ تھے کہ باپں پیرانہ سالی وکمزوری دوسرے تیسرے مہینے ضرور آیا کرتے تھے۔ نئی سڑک جو امین آباد کو گئی ہے وہیں کوئی کمرہ یا مکان کرایہ پر لے لیتے تھے۔

جب حیدر آباد سے آتے تھے تو مجکو ضرور بلواتے تھے، ایک دن گیا تو دیکھا مرزا صاحب ایک چارپائی پر بیٹھے ہیں اور ہارمونیم سامنے رکھا ہوا ہے۔ مجکو دیکھتے ہی کہا " آہا آئیے، اکبر کے جلوس کے وقت جو گیت گایا گیا تھا وہ سنئیے" باتوں باتوں میں معلوم ہوا کہ آجکل علم موسیقی کا شوق ہے اور کوئی کتاب بھی اس موضوع پر لکھ رہے ہیں۔ بعض وقت مرزا صاحب کی باتوں پر ہنسی آجاتی تھی مگر اُن کو کسی بات کی پروا نہ تھی، وہ اپنے خیالات میں مست رہتے تھے اور اپنے دل کو خوش رکھتے تھے۔

**مدرستہ الواعظین کو عطیہ** | مرزا صاحب کے مزاج میں ایثار اور طبیعت میں فیاضی تھی جس کی نمایاں مثال یہ ہے کہ جب حیدر آباد جانے لگے تو اپنا عظیم الشان کتب خانہ جو تمام عمر کا سرمایہ تھا مدرستہ الواعظین کو دیدیا۔ علمائے فرقۂ امامیہ میں شمس العلما مولانا سید نجم الحسن صاحب سے بہت ملاقات تھی۔ مولانا اکثر خود تشریف لیجایا کرتے تھے، خدا جانے اُن کی تحریک سے یا خود مرزا صاحب نے کتب خانہ جس میں ہزاروں کی تعداد میں ایک کافی سرمایہ تھا۔ مولانا کی خدمت میں بھجوا دیا جو آجتک مدرسہ میں محفوظ ہے۔

آخر حیدر آباد کی خاک دامنگیر ہوئی اور ۲۱ اکتوبر ۱۹۳۱ء روز چہارشنبہ کو مرزا صاحب نے دنیا کو خیرباد کہا۔ اُن کا چراغ زندگی نہیں بُجھا بلکہ محفل کمالات کی ایک روشن شمع ہمیشہ کے لئے خاموش ہوگئی جس کی نظیر دنیا پیدا نہیں کرسکتی۔ انتقال کے وقت بچہتر سال کی عمر تھی۔ مرزا صاحب ترپ بازار راجہ مرلیدھر کے باغ میں مقیم تھے اور اسی باغ کے عقب میں ہمیشہ کے لئے آرام کیا۔

**تصنیفات** | (۱) فطرۃ الاسلام مطبوعہ (۲) ہدیۂ سفینۃ در علم کلام (۲۶ جلد۔ غیر مطبوعہ) (۳) جوزف آف لاجاک (ترجمہ) (۴) افلاطون کی حکومت جمہوریہ (۵) کتاب الاخلاق ارسطو۔ (۶) زیج مرزائی در ہیئت (غیر مطبوعہ) (۷) ابطال الرفارم (۸) رسالہ در توحید و اثبات واجب الوجود (۹) رسالہ در منطق استقرائی (غیر مطبوع) (۱۰) رسالہ در اصول مناظرہ (غیر مطبوع) (۱۱) رسالہ در علم النفس (غیر مطبوع) (۱۲) مصطلحات کیمیا (غیر مطبوع) (۱۳) رسالہ در اعمال اصطرلاب (غیر مطبوع) (۱۴) طلسمات (۱۵) امراؤجان (۱۶) ذات شریف (۱۷) شریف زادہ (۱۸) مرقع لیلیٰ مجنوں ڈرامہ منظوم (۱۹) افشائے راز (۲۰) بہرام کی رہائی (۲۱) خونی بھید (۲۲) خونی جورو (۲۳) مثنوی لذت فنا (۲۴) مثنوی بہار ہند (۲۵) مثنوی امید و بیم (۲۶) کلیات اردو۔ (قصائد مثنویات غزلیات کا ایک کافی ذخیرہ تھا جس کا پتہ نہیں۔)

ابھی یہ داستان ختم نہیں ہوئی بہت کچھ کہنا ہے اگر زندگی ہے تو۔

# سنسکرت اور فارسی قواعد کی مطابقت

## فارسی افعال

(از جناب سلیم جعفر صاحب)

یہ ایک متنازعہ فیہ مسئلہ ہے کہ فعل کی اصل کیا ہے۔ مختلف ملکوں کے اہل تحقیق اپنی اپنی رائے کے مطابق مصدر۔ ماضی اور امر کو اصل فعل مان چکے ہیں اور اگرچہ اس پر سب کو اتفاق رائے ہے کہ فارسی میں اصل فعل امر ہے مگر یہ تحقیق اُسی وقت تک صحیح تھی جب تک کہ لسانیات نے جنم لیکر یہ ثابت نہ کردیا تھا کہ روئے زمین کی بہت سی زبانوں میں نہ صرف آپس میں تعلق ہے بلکہ ان میں بہت سی مشترک باتیں بھی پائی جاتی ہیں جس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ یہ سب ایک ہی اصل کی فرع ہیں۔

اصولِ لسانیات کی کسوٹی پر کسکر یہ بات ثابت ہو چکی ہے کہ فارسی اور سنسکرت کی اصل ایک ہی ہے، اس کے تسلیم کرنے کے بعد فعل فارسی کی اصل کا پتا لگانا دشوار نہیں۔

سنسکرت میں مادہ ( धातु ) ایک مجموعۂ اصوات ہے جو اپنے ایک معنی رکھتا ہے مگر اس کو نہ اسم کہہ سکتے ہیں نہ فعل۔ اگر کچھ کہہ سکتے ہیں تو مخزنِ اشتقاق کہ جس کی ہیئت میں اصول مقررہ کے مطابق ردوبدل کرنے اور لاحقات و سابقات بڑھانے سے اسم و فعل وغیرہ سب کچھ بن سکتا ہے۔ اس لئے اس سے قطع نظر کرکے کہ اب تک اس خصوص میں مسلّمات کیا رہے ہیں یہ دکھایا جاتا ہے کہ فارسی کے مصدر و فعل کیونکر بنے۔ سنسکرت کے اصول صرف اس تاریک راہ میں شمعِ ہدایت کا کام دیتے ہیں۔

### (مصدر)

**اصل مصدر / مصدر کیونکر بنا**

سب سے پہلے مصدر کو لیجئے۔ مصدروں کی اصل بھی مادّے معلوم ہوتے ہیں جو سنسکرت میں رائج ہیں۔ سنسکرت میں مصدر کا مقابل بھاو واچک سنگیا (भाव वाचक संज्ञा) کہلاتا ہے جس کے بنانے کا طریقہ یہ ہے کہ مادہ میں ان اصولوں کے مطابق ردوبدل کرکے جو مستقبل کے بنانے میں کام آتے ہیں، آخر میں "تُم" ( तुम ) لگادیا جاتا ہے۔ اور کہیں اس ترمیم شدہ مادہ اور لاحقے کے درمیان इ یا ई بڑھایا جاتا ہے اور کہیں نہیں۔ اس اضافے کے قاعدے کلی نہیں ہیں۔

توضیح کی غرض سے فارسی کے مصدر "ستودن" کا یہاں تجزیہ کیا جاتا ہے۔ سنسکرت میں "سَتُ" (स्तु) مادّے کے معنے ہیں "سراہ"۔ یہ اصول مقررہ کے مطابق بدل کر "ستو" (स्तो) ہوگیا اس کے آخر میں "تُم" بھاو واچک کی علامت لگائی "ستوتُم" (स्तोतुम) ہوا۔ اب اس کے معنی ہوئے "سراہنا"۔ لفظ فارسی میں "ستودن" ہے۔ اسلئے یہ دیکھنا چاہیئے کہ "تُم" "دن" کیونکر ہوگیا۔ لسانیات کا ایک مسلمہ مسئلہ ہے کہ اصواتِ الفاظ میں تغیر و تبدل ہوتا رہتا ہے جس کا نام تغیر صوتی (Phonetic change) ہے چنانچہ اکثر الفاظ فارسی ایسے ہیں کہ اگر ان کی دال کو تے سے بدل دیا جائے تو سنسکرت ہو جاتے ہیں۔ اس قسم کے دو مشہور لفظ "پدر" اور "مادر" ہیں۔ سنسکرت والے ان کی جگہ "پتر" (पितृ) اور ماتر (मातृ) بولتے ہیں۔ اس کے علاوہ اس تغیر کی مشابہت (Analogy) بھی موجود ہے۔ اکثر بھاو واچک ایسے ہیں جس میں "تم" کی صورت مسخ ہوگئی ہے مثلاً "دہ" (दह्) سے "دگدھم" (दग्धुम) تغیر صوتی نے اکثر ت کو د بنا دیا اور م (म) کو جو سنسکرت میں نون غنہ (अनुस्वार) مانا جاتا ہے۔ نون بالاعلان۔ اس لئے تم کا دن ہو جانا کوئی حیرت انگیز بات نہیں۔

**فارسی و سنسکرت مصدروں میں مطابقت**

مذکورہ بالا بیان سے ظاہر ہے کہ سنسکرت میں مادہ مصدر بننے سے پہلے تین منزلیں طے کرتا ہے۔ پہلے اس میں ترمیم کی جاتی ہے اور پھر اگر ضرورت ہوئی تو इट् یا इट् لگا دی جاتی ہے اس کے بعد لاحقہ مصدر یعنی "تم" بڑھایا جاتا ہے۔ فارسی مصدر میں بھی یہی تینوں باتیں پائی جاتی ہیں۔ اگر کچھ فرق ہے تو اتنا کہ یہاں مادہ اور لاحقے کے درمیان جب ضرورت ہوتی ہے تو ہمیشہ یَ (इट्) بڑھاتے ہیں۔ علاوہ اس کے اکثر مادہ میں ترمیم بھی نہیں کرتے مثلاً "کرش" (कृष) (کھینچ) ایک مادہ ہے۔ تخریب صوتی (Phonetic Corruption) نے اس رَ (ऋ) کو خیرباد کہہ دیا اور صرف "کش" باقی رہا۔ اس میں इट् (ی) بڑھایا "کشی" بنا اور آخر میں علامت مصدر دن (तुम) لگا کر مصدر "کشیدن" بمعنی کھینچنا وضع کر لیا گیا۔

**مادّے سے مصدر بنائے جانے کا ثبوت**

مادہ سے مصدر فارسی کا بنایا جانا اس سے بھی ثابت ہے کہ جو مصدر عربی الفاظ سے بنائے گئے ہیں وہ صیغۂ امر سے نہیں بلکہ مادوں سے مشتق ہیں مثلاً رقصیدن، فہمیدن، غارتیدن، طلبیدن وغیرہ۔ اس سے بڑھکر یہ بات ہے کہ فارسی کے جو مصدر مادے میں ترمیم کر کے بنائے گئے ہیں مثلاً پوشیدن (مادہ पुष) انکا صیغۂ امر یہ ترمیم کردہ مادہ ہے جیسے پوش

عہ یہاں میں اپنے مضمون "قانون ابدال و مطالعہ افعال فارسی" مطبوعہ رسالہ زمانہ بابت ماہ جنوری ۱۹۳۲ء کے اس حصے کی طرف توجہ دلانا چاہتا ہوں جس کا تعلق تبدل حرف "ت" سے ہے۔

نہ کہ خود مادہ۔

**مادوں پر سابقے لگا لگا کر معنے میں ترمیم کرنا**

فعلی مادوں پر سابقے بڑھا بڑھا کر ترمیم معنی کرنا بھی سنسکرت کا اصول ہے۔ یہ بات فارسی کے مصدروں میں بھی پائی جاتی ہے۔ مثلاً ستادن (کھڑا ہونا مادہ: स्था) سے فرستادن (بھیجنا۔ مادہ = प्र + स्था) اور سابقہ بھی ایک ہی نہیں بلکہ دو دو سابقے بھی بڑھائے جاتے ہیں یہ بھی سنسکرت ہی کی تقلید ہے مثلاً برآوردن (= باہر لانا = प्र + आ + भृ)

**اسم سے بھی مصدر بنائے گئے ہیں**

مصدر کا بنانا صرف مادوں ہی پر منحصر نہیں رکھا گیا ہے بلکہ بعض اوقات ایسا بھی ہوا ہے کہ ایک مادے سے پہلے اسم بنایا گیا اور پھر اس سے مصدر مثلاً "نام" (नाम) سے نامیدن اور "وار" (वारि) سے باریدن۔ یہ کوئی جدت نہیں۔ سنسکرت میں بھی یہ طریقہ جاری ہے کہ اسم سے فعل بنا لیا جاتا ہے بطور مثال "پتُرامِ" (पितरामि = میں اپنے باپ کے نقش قدم پر چلتا ہوں) کو لیجئے۔ "پا" पा (بچا) سے पितृ بنا اور اس سے पितरामि

**ایک استثنا**

ایک جدت بھی نظر آتی ہے۔ آریوں کی اس شاخ نے مصدر سے بھی مصدر بنایا ہے۔ کندن تو "کھن" (खन्) سے بنا یا تھا ہی مگر اس کی ماضی "کند" سے "کندیدن" بھی بنا ڈالا۔ یہ جدت صرف اسی مثال پر ختم ہو جاتی ہے۔ اس لئے میرے نزدیک اس نظریے پر اس سے کوئی اثر نہیں پڑتا جو میں ثابت کرتا چلا آرہا ہوں اور جس کے مزید ثبوت آگے چلکر پیش کرونگا۔

**دو مصدروں کے صیغوں سے مطلب برآری**

صفوۃ المصادر وغیرہ میں اکثر دیکھنے میں آتا ہے کہ ایک ہی حرف کے تحت میں دو ہم معنی مصدر لکھے ہیں۔ ایک کی پوری گردان لکھی ہے اور دوسرے کی صرف ماضی اور اسم مفعول اور کبھی کبھی حاصل بالمصدر بتائے گئے ہیں۔ یہ انوکھاپن کیوں؟ جب مصدر بن گیا تو پھر قاعدے کے مطابق اور صیغے کیوں نہیں بنائے جاتے؟ اس کی وجہ اس کے سوا اور کیا ہو سکتی ہے کہ بعض مصدروں کے صیغے اہل زبان کے استعمال نے زندہ رکھے اور بعض کے صیغوں کو ترک کر کے انھیں مٹا دیا مگر یہاں بھی قدم نے جادۂ تقلید سے لغزش نہ کی۔ سنسکرت میں "اس" (अस) اور "بھو" (भू) دو ہم معنی مصدر ہیں۔ پہلے کے صیغوں کی کمی دوسرے کے صیغے لے کر پوری کی گئی ہے۔

**مصدر جعلی**

مصدر جعلی بھی سنسکرت میں مستعمل ہیں۔ ایک اسم جامد اور ایک مادے کو ملایا اور ایک نیا مطلب ادا کر دیا۔ مثلاً "گربھ + بھر" (गर्भ + भृ = حاملہ ہونا) क्षिति + भृ (روئے زمین پر حکومت کرنا۔) अट्ट + भृ (لپٹیاں جانا) اس پر فارسی بھی عامل ہے جیسے دست افشانیدن (ناچنا) دست دادن (ہاتھ لگنا) دست گزیدن (افسوس کرنا) مگر اس قسم کے مصدروں کو خواہ وہ اردو کے ہوں خواہ فارسی کے

یا سنسکرت کے مصدر مرکب کہنا غالباً نامناسب ہوگا کیونکہ یہ دراصل محاورات کا رتبہ رکھتے ہیں۔ دو لفظ جو اپنے الگ الگ معانی رکھتے تھے، ان کی دلالتِ وضعی کو مدنظر رکھ کر ایک نیا خیال ظاہر کرنے کا کام لیا گیا ہے۔

چند مصدروں کے مادّے ذیل میں ایک مختصر سی فہرست مصادر فارسی کی درج کی جاتی ہے اس میں سنسکرت کے وہ مادّے دکھائے جاتے ہیں جن سے یہ مصدر بنے ہیں:۔

| مصدر فارسی | معنی | مادّہ | معنی |
|---|---|---|---|
| آراستن | سنوارنا | आ + रच् | درست کرنا |
| آرامیدن | آرام کرنا | आ + राम् | آرام کرنا |
| آرمیدن | " | आ + रम् | " |
| آزردن | آزردہ ہونا | आ + हृ | صدمہ پہنچنا۔ رنج دینا |
| آشامیدن | پینا | आ + चम् | پینا |
| آشفتن | پریشان ہونا۔ کرنا | आ + क्षुभ् | بے چین ہونا۔ بدنما ہونا |
| افروختن | روشن کرنا۔ ہونا | अभि + रुच् | چمکنا |
| آمرزیدن | بخشنا | आ + मृज् | پاک صاف کرنا۔ |
| آمیختن | ملنا۔ ملانا | आ + मिश्र | ملانا |
| ارزیدن | قیمت پانا | अर्ज् | کمانا۔ حاصل کرنا۔ |
| استادن | کھڑا ہونا | आ + स्था | کھڑا ہونا |
| استردن | مونڈنا۔ صاف کرنا۔ | उत् + स्तृ | کاٹنا |
| افزودن | بڑھانا | अभि, अपि + यु | جوڑنا۔ ملانا |
| افسردن | ٹھٹھرنا | अप + सृ | نہ چلنا۔ نہ بہنا |
| افشردن | نچوڑنا | अप + क्षर | قطرہ قطرہ ٹپکنا |
| افگندن | ڈالنا | अप + खन् | نہ کھودنا |
| انباردن | ڈھیر کرنا | अनु + भृ | بھرنا۔ پاٹنا |
| افتادن | گرنا | उत् + पत् | گرنا۔ |
| انباشتن | ڈھیر کرنا | अनु + पश | باندھنا۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| انجامیدن | ختم ہونا | अन्त + यम, गम् | آخر تک جانا |
| اندودن | لپیٹنا۔ ملمع کرنا | अन्तर + दु | اندر جانا |
| اندیشیدن | سوچنا | अन्त + दृश् | نتیجہ دیکھنا |

(ب)

| | | | |
|---|---|---|---|
| باریدن | برسنا | वारि | پانی |
| بافتن | بُننا | वप् | بُننا |
| بخشیدن | بخشنا | भज | حصہ لینا۔ بانٹ لینا |
| برآوردن | باہر لانا | प्र + आ + भृ | دُور لے جانا |
| بُردن | لے جانا | भृ | لے جانا |
| برشتن | بھوننا | भ्रस्ज | بھوننا |
| برگشتن | پھرنا | प्र + गच्छ | دُور جانا |
| بستن | باندھنا | वस् | باندھنا |
| بودن | ہونا | भू | ہونا |
| بیختن | چھاننا | विज़, विच | جدا کرنا۔ تقسیم کرنا |

(پ)

| | | | |
|---|---|---|---|
| پالودن | صاف کرنا | प्लु | دھو ڈالنا |
| پختن | پکانا | पच्, पक् | پکانا |
| پذیرفتن | قبول کرنا | पश्चव, पश्चात + रफ् | پیچھے چلنا |
| پرداختن | سنوارنا | परि + तक्ष | تشکل کرنا۔ شکل وصورت بنانا |
| پرسیدن | پوچھنا | प्रच्छ | پوچھنا |
| پروردن | پالنا | परि + वृ | خدمت کرنا۔ سیوا کرنا |
| پُریدن | بھرنا | पृ, पूर | بھرنا |
| پژمردن | کمھلانا | पश्च + मृ | بعد میں مرنا |
| پژوہیدن | فکر کرنا | पश्च + ऊह् | بعد کی بات سوچنا |
| پوشیدن | پہننا | पुष | پہننا |

| فارسی | اردو | سنسکرت | اردو |
|---|---|---|---|
| پیچیدن | لپیٹنا | पिच् | لپیٹنا |
| پیراستن | سنوارنا | प्र+आ+रच् | خوب بنانا |
| پیمائیدن | ناپنا | प्र + मा | خوب ناپنا |
| پیوستن | ملنا ۔ ملانا | प्र + विश | خوب گھسنا |

(ت)

| فارسی | اردو | سنسکرت | اردو |
|---|---|---|---|
| تاختن | دوڑنا | तक्, तच् | جانا |
| تافتن | چمکنا | तप् | گرم ہونا |
| تپیدن | تڑپنا ۔ گرم ہونا | तप् | گرم ہونا ۔ جلنا |
| تراشیدن | کاٹنا | तृह | مارنا۔ |
| ترسیدن | ڈرنا | त्रस | ڈرنا |
| تفتن | گرم ہونا | तप् | گرم ہونا |
| تفسیدن | " | तपस् | گرمی |
| تنیدن | تننا | तन् | تاننا |

(ج)

| فارسی | اردو | سنسکرت | اردو |
|---|---|---|---|
| جستن | کودنا | जस् | جانا |

(چ)

| فارسی | اردو | سنسکرت | اردو |
|---|---|---|---|
| چریدن | چرنا | चर् | چرنا ۔ چلنا |
| چشیدن | چکھنا | चष् | چکھنا |
| چیدن | چننا | चि | اکٹھا کرنا |

(خ)

| فارسی | اردو | سنسکرت | اردو |
|---|---|---|---|
| خراشیدن | چھیلنا | कृष | پھاڑ ڈالنا |
| خریدن | مول لینا | कृ, क्री | مول لینا |
| خروشیدن | شور کرنا | क्रुष | چلّانا |
| خستن | زخمی ہونا | खष् | مارنا ۔ ایذا دینا |
| خفتن | سونا | स्वप | سونا |

| فارسی | | سنسکرت | |
|---|---|---|---|
| خوابیدن | سونا | स्वाप् | سونا |
| خواستن | چاہنا | स्व+ अस् | اپنے واسطے لینا |
| خواندن | پڑھنا | स्वन् | آواز کرنا |
| خوردن | کھانا | स्वद् | کھانا |
| خندیدن | ہنسنا | स्फंद | ہنسنا |
| **(د)** | | | |
| دادن | دینا | दा | دینا |
| درودن | کاٹنا | द्रु | ایذا پہنچانا |
| دریدن | پھاڑنا | दॄ | پھاڑنا |
| دمیدن | پھونکنا | ध्मा | پھونکنا |
| دوشیدن | دوہنا | दुह् | دوہنا |
| دویدن | دوڑنا | धाव | دوڑنا |
| دیدن | دیکھنا | दी (वेण,वेन) | دیکھنا |
| **(ر)** | | | |
| رخشیدن | چمکنا | रुच् | چمکتا ہوا۔ روشن |
| رزیدن | رنگنا | रञ्ज | رنگنا |
| رَستن | چھوٹنا | रह् | چھوٹنا |
| رُستن | اُگنا | रुह् | اُگنا |
| رفتن | جانا | रफ़् | جانا |
| رقصیدن | ناچنا | رقص | ناچنا |
| رمیدن | بھاگنا | रम् یا رم | بھاگنا۔ کھیلنا |
| رنجیدن | آزردہ ہونا | रञ्ज | غصہ کرنا |
| روئیدن | اُگنا | रुह् | اُگنا |
| رہیدن | چھوٹنا | रह् | چھوٹنا |
| ریدن | ہگنا | री | |
| **(ز)** | | | |
| زاریدن | رونا | हृ | |
| زدن | مارنا | हन् | مارنا |

| فارسی | معنی | | سنسکرت | معنی |
|---|---|---|---|---|
| ساختن | بنانا | (س) | शुक | قوت وقوع پزیری۔ مدد کرنا |
| سپردن | سونپنا | | स्पृ | دینا۔ عطا کرنا |
| سرشتن | گوندھنا | | सृज | گوندھنا |
| ستودن۔ ستایدن | تعریف کرنا | | स्तु | سراہنا |
| ستردن | مونڈنا۔ صاف کرنا | | स्तृ | کاٹنا |
| سگالیدن | اندیشہ کرنا | | सु+कल, गल | اچھی طرح سوچنا |
| سنجیدن | تولنا | | सम+चि | برابر برابر اکٹھا کرنا یا چننا |
| سوختن | جلنا | | शुच् | جلنا۔ چمکنا۔ جلانا |
| شستن | دھونا | (ش) | शुच् | صاف کرنا۔ پاک کرنا |
| شمردن | گننا | | स्मृ | یاد کرنا |
| شنودن | سننا | | श्रु | سننا |
| طرازیدن | نقش کرنا | (ط) | طراز | نقش |
| طلبیدن | چاہنا۔ بلانا | | طلب | چاہنا۔ بلانا |
| غارتیدن | لوٹنا | (غ) | غارت | لوٹنا |

(ف)

فتادن۔ فزودن۔ فسردن۔ فشردن۔ فگندن دیکھو تحتی الف

| فارسی | معنی | | سنسکرت | معنی |
|---|---|---|---|---|
| فرستادن | بھیجنا | | प्र+स्था | نہ ٹھہرنا |
| فہمیدن | سمجھنا | | فہم | سمجھنا |
| کافتن۔ کاویدن | کھودنا | (ک) | खव् | گزشتہ کا ظاہر کرنا |
| کردن | کرنا | | कृ | کرنا |
| کشادن۔ کشودن | کھولنا | | कृष् | پھاڑ ڈالنا۔ کھینچنا |
| کشتن | مار ڈالنا | | " | تکلیف دینا۔ ایذا دینا |
| کِشتن | بونا | | " | ہل چلانا۔ بونا |
| کندن۔ کندیدن | کھودنا | | खन् | کھودنا |
| کوشیدن | کوشش کرنا | | कुष् | کھینچنا۔ آزمانا۔ چکنا |

| فارسی | اردو | | سنسکرت | اردو |
|---|---|---|---|---|
| کوفتن | کوٹنا | | कुप् | کمزور کرنا |
| گرویدن | پھرنا | (گ) | कुर्द, गुर्द | کھیلنا |
| گرفتن | پکڑنا | | ग्रभ्, ग्रह् | حاصل کرنا۔ منظور کرنا۔ لینا |
| گشتن | پھرنا | | गच्छ | جانا |
| گفتن | کہنا | | गुप | بولنا |
| لافیدن | فضول بکنا | (ل) | लप् | بک بک کرنا |
| لیسیدن | چاٹنا | | लिह् | چاٹنا |
| مالیدن | ملنا | (م) | मल् | پکڑنا۔ قبضہ کرنا |
| مُردن | مرنا | | मृ | مرنا |
| نازیدن | ناز کرنا | (ن) | नज् | لجانا۔ شرما |
| نالیدن | شور کرنا | | नद (द= ल) | شور کرنا |
| نامیدن | نام رکھنا | | नाम (णम) | نام |
| نوشتن | لکھنا | | नि + पिष | لکھنا |
| نشستن | بیٹھنا | | नि + सद, षद | بیٹھنا |
| نگاشتن: نگاریدن | لکھنا | | नि + कृ | لکھنا |
| نمودن | دکھانا | | नि + मा | دکھانا۔ ظاہر کرنا |
| نوردیدن | لپیٹنا | | नि + वृ | گھیر لینا۔ احاطہ کرنا |
| نوشتن | لکھنا | | नि + विश् | سپرد قلم کرنا |
| واخیدن | دُھنکنا | (و) | वष | ایذا دینا۔ مارنا |
| ورغلانیدن؎ | بہکانا | | पर, प्र + कल, गुल | دور جانا |
| وزیدن | ہوا چلنا | | वज़, वह | جانا۔ بہنا |
| یافتن | پانا | (ی) | आप (आ= या) | پانا |

**نتیجہ** بخوف طوالت مشتے نمونہ از خروارے پر قناعت کی جاتی ہے مگر اس کی کوشش بھی بے سود ہے کہ کم سے کم صفوۃ المصادر میں جتنے مصدر ہیں سب کا تجزیہ و تحلیل کرکے ثابت کیا جائے کہ فارسی مصدروں

؎ طریق تعدیہ ہے۔

کی اصل سنسکرت ہی کے مادے ہیں کیونکہ بابل۔ صور۔ قبرس۔ مصر۔ تھریس۔ مقدونیہ۔ یمن۔ آرمینیا اور عراق وغیرہ وقتاً فوقتاً عظیم الشان سلطنت ایران کے زیرنگیں رہ چکے ہیں۔ خود یہ ملک عربوں اور تاتاریوں کے سامنے سر تسلیم خم کر چکا ہے اور عہد ساسانی اور اس سے پہلے کا زمانہ اس پر ایسا گزرا ہے کہ جب ارامی یا پہلوی کا اس قدر زور شور تھا کہ اَوَستا تک کا ترجمہ اس میں ہو گیا۔ اگرچہ دستور اس ارامی ترجمے کو فارسی زبان میں لاحقے لگا لگا کر پڑھتے تھے جس کے باعث دھوکا ہوتا ہے کہ پہلوی بھی ایک فارسی بولی ہے۔ اس کے علاوہ آوازوں نے وہ وہ روپ بھرے ہیں کہ اکثر طائرِ خیال کی رسائی بھی ان تک دشوار ہے۔ مثلاً لفظ "دست" ہی کو لیجیے سنسکرت میں "ہست" تھا، اَوَستا نے اسے "زست" بنایا اور فارسی جدید میں بصورت "دست" جلوہ گر ہے۔ خود سنسکرت بھی یونانی کے اثر سے نہیں بچ سکی اس میں بھی لفظ "کیندر" (केन्द्र) کا ماخذ یونانی کا (کینٹن) Canton, مانا جاتا ہے۔ اس لئے کون کہہ سکتا ہے کہ کس کس زبان سے لفظ لیکر مصدر بنائے گئے ہیں۔ جو بات قابل لحاظ ہے وہ یہ ہے کہ فارسی نے صرف لفظ قرض لئے ہیں اور ان سے اپنے اصول قواعد کے مطابق مصدر بنائے ہیں جیسا کہ غارتیدن و طلبیدن وغیرہ سے ظاہر ہے۔ اس قدر مطابقت و ثبوت کے بعد بھی یہ کہنا کہ مصدر بنانے کا یہ طریقہ سنسکرت کے بھاو واچک سنگیا کی نقل نہیں ہے آفتاب پہ خاک ڈالنا ہے۔

حاصل بالمصدر | جب مصدر ہی سنسکرت کی بھاو واچک سنگیا کی نقل ہے تو حاصل بالمصدر کیوں نہ ہوتا۔ نامن (नामन) یا سنگیا بنانے کا ایک طریقہ یہ بھی ہے کہ ترمیم کردہ مادہ کے آخر میں "اِش یا اِس" (इस یا इष) بڑھایا جاتا ہے۔ فارسی نے صرف "اش" کو اختیار کیا اور اصل مادے یا اس کی ترمیم کردہ صورت میں اسے بطور لاحقہ لگانا شروع کیا جیسا کہ کشش پوشش وغیرہ سے عیاں ہے۔

طریق تعدیہ | فارسی نے تعدیہ ایک نرالے ہی طریقہ سے بنایا ہے اگرچہ اس میں بھی دائرۂ تقلید سے قدم باہر نہ نکل سکا۔ تعدیہ میں چونکہ ایک شخص دوسرے شخص کو صدور فعل کا آلہ و ذریعہ بناتا ہے اس لئے فارسی نے تصور کیا ہے کہ اس شخص کے اس فعل سے اس آلہ و ذریعہ میں جب اس سے فعل صادر ہوتا ہے تو ایک وصف یا حالت پیدا ہو جاتی ہے اس لئے پریرنارتھک (प्ररणार्थक) بھاو واچک سنگیا بنانے کے طریقہ پر عمل پیرا نہ ہوئی۔ پہلے مادہ سے اسم حالیہ بنایا اور اس کے آخر میں علامت مصدر مع یائے معروف (یدن) لگائی۔ سنسکرت میں اسم حالیہ (आत्मने पद वर्तमान गुणक्रिया) مادے یا ترمیم کردہ مادے میں "آن" (आन) لگانے سے بنتا ہے مثلاً "لِہ" लिह (چاٹ) سے "لِہان" लिहान (چاٹتا ہوا) اب پوشانیدن پر غور کیجیے صاف صاف نظر آتا ہے کہ "پش" (पुष) سے "پوش" (पोष) "پوشان" (पोषान) اور پوشانیدن بنا۔

---

لہ فارسی کی اس روش سے میں نے اپنے مضمون "مستعارات فارسی" مطبوعہ اخبار "ریاست" بابتہ ۲۸۔ دسمبر ۱۹۳۱ء میں بحث کی ہے۔

# فاؤسٹ

(از مسٹر ہری کرشن سکسینہ، بی۔اے۔سی۔ٹی)

بعض اہل الرائے کا خیال ہے کہ فاؤسٹ یورپ کا بہترین ڈراما ہے۔ یہ جرمن فلسفی شاعر گوئٹے کی تصنیف لطیف ہے۔ اور پلاٹ وغیرہ کے لحاظ سے شکسپیر کے بعض ڈراموں سے بھی بڑھا ہوا سمجھا جاتا ہے۔ اور بعض نقادانِ سخن کا تو یہاں تک خیال ہے کہ شکسپیر اور ملٹن دونوں ملکر فاؤسٹ کے مصنف کی برابری کر سکتے ہیں۔ ملٹن کی تصانیف میں مذہبی عنصر قوی ہے جس کا بیّن ثبوت اس کا شاہکار گم شدہ فردوس (Paradise Lost) موجود ہے۔ شکسپیر کے ڈرامے جذبات و احساسات انسانی کی لطیف و نازک تصویریں تاریخی۔ سیاسی اور جذباتی زندگی و انسانی کمزوریوں کے مظاہرے ہیں لیکن فاؤسٹ فطرت انسانی کی بوقلمونیوں کا مرقع اور روحانی و نفسانی کشمکشوں کا نقشہ اور نجات ابدی کا ذریعہ ہے۔

قرون وسطیٰ کے عیسائیوں کا عقیدہ تھا کہ ساحر شیطان کے مُرید ہوتے ہیں اور صرف کلیسا ہی اُن کو اس قوی پنجہ سے رہائی دلا سکتا ہے۔ اسی خیال کی تائید میں ایسی بہت سی مذہبی کہانیاں بھی رائج تھیں جن میں دین عیسوی کے روحانی پیشواؤں نے ساحروں کی روحوں کو شیطان کے پنجے سے چھڑا کر مسیح کے حلقہ میں داخل کیا تھا۔ سولھویں صدی میں جب مذہبی انقلاب نے پوپ اور اس کے پیرووں کی چالاکیوں کو طشت از بام کیا۔ اور عوام کو پادریوں کی مافوق الفطرت قوتوں پر اعتماد نہ رہا۔ تو ان کہانیوں کا رنگ بھی بدل گیا اور عوام کا یہ عقیدہ ہو گیا کہ جو ساحر شیطان کے ہاتھ اپنی روح بیچ دیتا ہے۔ اس کو کوئی نجات نہیں دلا سکتا اور جب وہ مرتا ہے تو شیطان اس کی روح کو اپنے جہنم کی سلطنت میں بھیج دیتا ہے۔ اسی قسم کی کہانیوں میں سے فاؤسٹ کا افسانہ ہے۔ اس کی تاریخی اصلیت صرف اس قدر ہے کہ جان فاؤسٹ نامی ایک شخص مشہور عالم میلا نشتون کا ہمعصر اور ہموطن تھا۔ وہ ۱۵۱۶ء سے ۱۵۲۵ء تک ماڈل برون میں رہا۔ اس کے بعد وٹنبرگ میں آیا۔ یہاں اس نے اپنے آپ کو ساحر مشہور کیا اور اور یہ کہا کہ میرے ہی جادو کی بدولت جرمنی کے بادشاہ کو اطالیہ میں شکست ہوئی۔ میلا نشتون نے اُسے ان حرکتوں پر لعنت ملامت کی اور وہ گرفتاری کے خوف سے وہاں سے بھاگا۔ اور عرصہ تک مارا مارا پھرتے

کے بعد ورٹمبرگ کے کسی گاؤں میں مرگیا۔

سولھویں صدی کے نصف آخر میں اس کی زندگی کی مختلف رنگ آمیزیوں سے ایک عجیب و غریب افسانہ تیار ہوگیا۔ چنانچہ ۱۵۸۷ء میں اس کے متعلق ایک قصہ ( Faustbuch ) (کتاب فاؤسٹ کے نام سے) جرمنی میں شائع ہوا۔ یہی قصہ گوئٹے کے ڈرامہ کا ماخذ ہے لیکن گوئٹے کی قادرالکلامی قوت فسانہ نگاری۔ تخیلات کی بلند پروازی۔ تبحر علمی اور استعارانہ واقع نگاری نے اس معمولی سی داستان کو ایک اچھوتے اور شاعرانہ تخلیقی رنگ میں پیش کرکے یورپ کی علمی مذہبی۔ سیاسی معاشرتی اور تمدنی زندگیو کا ایک دلفریب مرکب تیار کردیا ہے اور جس طرح فاؤسٹ کا قصہ عام باشندگان جرمنی کا قومی قصہ تھا۔ اسی طرح اب گوئٹے کا ڈرامہ "فاؤسٹ" کل جرمن قوم کا قابل فخر علمی کارنامہ بن گیا ہے اور اس وقت اس کا شمار دنیا کے بہترین شاہکاروں میں ہے اور یہ یورپ کے ڈراموں کا سرتاج خیال کیا جاتا ہے۔

گوئٹے کے ڈرامے کا پلاٹ حسب ذیل ہے:۔

تمہیدی سین میں ملائکہ مقربین خالق کائنات کی حمد وثنا میں مصروف ہیں۔ شیطان بھی بارگاہ ایزدی میں حاضر ہے اور انسان کی خودپسندی اور گمراہی پر خندہ زن ہے۔ صدائے غیبی اس کی سرزنش کے لئے فاؤسٹ کا ذکر کرتی ہے جو شک اور تاریکی میں گرفتار ہونیکے باوجود خدا کی بندگی کرتا ہے۔ شیطان جواباً عرض کرتا ہے کہ "اگر مجھکو اجازت ہو تو میں فاؤسٹ کو آسانی سے بہکا سکتا ہوں"۔ ارشاد ہوتا ہے کہ "جبتک وہ دنیا میں ہے تجھکو بہکانے کی ممانعت نہیں۔ کیونکہ جبتک انسان راہِ طلب میں ہے اُس کا بھٹکنا لازمی ہے۔ انسان کا دست عمل جلد سو جاتا ہے اور اُسے آرام کی ضرورت ہوتی ہے۔ اس لئے ہم اُسے تجھ سا مصاحب دیتے ہیں جو اُسے بہلائے اُبھارے اور آسمانی قوت تخلیق دے"۔ اس کے بعد شیطان فاؤسٹ کے بہکانے کے لئے روانہ ہوجاتا ہے۔ اگلے سین میں فاؤسٹ جو ادھیڑ عمر کا ایک پروفیسر ہے اپنے کمرہ میں بیٹھا نظر آتا ہے اس نے اپنی جوانی طلب علم میں صرف کی ہے لیکن علم سے اُسے تسکین حاصل نہیں ہوئی نہ وہ حسن وعشق کے مزے سے واقف ہے اور نہ مشاہدۂ فطرت کے کیف یا لذتِ عمل سے آگاہ ہے۔ ان فطری رجحانات کے روکنے کا نتیجہ یہ نکلا کہ اس کی زندگی ہم آہنگِ وحدت ہونے کے بجائے ہنگامۂ انتشار بنکر رہگئی ہے۔ اور ابتک اس کی صرف یہی ایک آرزو ہے کہ علمی تحقیق اور تجربہ سے کائنات کی حقیقت معلوم کرے۔ اُس نے اپنی آدھی عمر اُس میں صرف کردی ہے۔ لیکن آخر میں اُسے یہی معلوم ہوا کہ علم انسان کی پہونچ سے باہر ہے، اب وہ یاس وحرمان کا شکار ہے۔ ایسی حالت میں وہ کائنات کا راز معلوم کرنے کے لئے فنِ ساحری کا مطالعہ کرتا ہے۔ وہ جادو کی ایک کتاب میں، عالم کبیر کا نقش دیکھتا ہے جس کا نوری

اور حیرت انگیز اثر یہ ہوتا ہے کہ اس کی آنکھوں کے سامنے سے پردے ہٹ جاتے ہیں اور سارا نظام کائنات چلتی پھرتی تصویروں کی طرح نظر آنے لگتا ہے اور وہ بے اختیار چلا اٹھتا ہے "سبحان اللہ ہر چیز کس ترتیب کے ساتھ کل کی تعمیر میں صرف ہوئی ہے۔ ہر شے کا نوائے زندگی نغمۂ کائنات کے ساتھ ہم آہنگ ہے" لیکن یہ منظر فوراً نظروں سے غائب ہوجاتا ہے اور فاؤسٹ کی تشنۂ دیدار روح تسکین حاصل کرنے کے بجائے اور بے قرار ہوجاتی ہے۔ اب فاؤسٹ پھر بیدلی سے جادو کی کتاب کے ورق الٹتا ہے اور اس میں ایک جگہ اس کو کرۂ ارض کی روح کا نقش ملتا ہے۔ وہ اس روح کو طلب کرتا ہے۔ چنانچہ یکایک ایک آتشین پیکر ظاہر ہوتا ہے مگر جب فاؤسٹ تاب نظارہ نہیں لاسکتا ہے تو روح اس کی خودپسندی کو پامال کرکے یہ کہتی ہوئی غائب ہوجاتی ہے کہ "تو ابھی میرا ادراک نہیں کرسکتا۔ صرف اسی چیز کا ادراک کرسکتا ہے جسکے تو قابل ہے"۔ یہ سُنکر فاؤسٹ ندامت سے بدحواس ہوجاتا ہے اور زہر ہلاہل سے اپنی زندگی کا خاتمہ کرنے کا ارادہ کرتا ہے تاکہ مرکر کائنات کا بھید معلوم کرے لیکن اُسی وقت دفعتاً گرجا کے گھنٹوں کی آواز اور فرشتوں کا نغمہ سنائی دیتا ہے جس سے اُس کو معلوم ہوجاتا ہے کہ ایسٹر کی صبح ہوگئی اور ارض و سما میں مسیح کے دوبارہ زندہ ہونے کی خوشی منائی جارہی ہے۔ اور وہ زہر کی شیشی کو یوں ہی بغیر پیئے رکھ دیتا ہے۔

دوسرے سین میں فاؤسٹ اور اس کا شاگرد دونوں گھر سے باہر سیر کے لئے جاتے ہیں۔ یہاں ان کو اہل شہر و دیہات کے آدمی ایسٹر کی خوشی میں ناچ رنگ کے جلسوں میں مشغول نظر آتے ہیں۔ واگنر جو کتابوں کا کیڑا ہے ان جلسوں سے گھبراتا ہے اور وہاں سے آگے چلکر دونوں ایک پتھر پر بیٹھ جاتے ہیں۔ تھوڑی دیر میں وہاں ایک کالا کتا چکر کھاتا ہوا آتا ہے۔ فاؤسٹ اُس کو خبیث روح سمجھتا ہے لیکن واگنر کے اطمینان دلانے سے وہ مطمئن ہوجاتا ہے۔ وہاں سے واپسی پر فاؤسٹ اپنے کمرہ میں پہونچتا ہے اور اُس کے ساتھ ہی وہ کالا کتا بھی چھلانگ مارکر اُس کے کمرہ میں داخل ہوجاتا ہے۔ فاؤسٹ اپنا دل بہلانے کے لئے انجیل کے باب پیدائش کی پہلی آیت پڑھکر اُس کے مطلب کی تشریح کرتا ہے اس پر کتا زور شور سے بھونکنے لگتا ہے اور اس کا جسم پھول کر بڑھنے لگتا ہے۔ اب فاؤسٹ کو یقین ہوجاتا ہے کہ وہ کتا ضرور کوئی خبیث روح ہے اور وہ جادو کی کتاب سے منتر پڑھنے لگتا ہے جس کے اثر سے تمام کمرے میں کہر چھا جاتا ہے۔ اس کہر کے اندر سے وہ روح جو کتے کی شکل میں تھی پادری کے روپ میں ظاہر ہوتی ہے۔ فاؤسٹ کے دریافت کرنے سے یہ بھید کھلتا ہے کہ وہ شیطان ہے جو فاؤسٹ کو بہکانے آیا ہے۔ اس وقت شیطان کی نظر ایک مخمسی حصار سحر پر پڑتی ہے جس کو کمرہ میں داخل ہوتے وقت اس نے نہیں دیکھا تھا اور قواعد سحر کے بموجب وہ بغیر اجازت اس حصار سے باہر نہیں نکل سکتا۔ جب فاؤسٹ کو یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ شیطان ہے تو اُس کو اجازت دینے سے انکار

1203

کرو دیتا ہے۔ اس پر شیطان جو مکر و فریب کا استاد ہے فاؤسٹ کو جادو کا تماشہ دکھانے کے بہانے سے اپنی ماتحت روحوں کو بلاتا ہے جو ایک دلفریب گیت سنا کر اسکو مئے نغمہ سے مدہوش کر دیتی ہیں۔ پھر وہ چوہوں کو بلاتا ہے جو سحری حصار کے ایک کونہ کو کتر دیتے ہیں اور وہ نکل جاتا ہے۔ دوسری بار شیطان ایک رئیس زادے کے لباس میں آتا ہے۔ اور فاؤسٹ کو دنیا کی سیر اور عیش و عشرت کی ترغیب دیتا ہے۔ فاؤسٹ اس نیت سے کہ اس طرح اس کو بنی نوع انسان کی حالت جانچنے اور اس کے ساتھ سچی ہمدردی کر کے اپنی انفرادی ہستی کو کل نوع کی ہستی میں فنا کرنے کا موقع ملیگا شیطان کی تجویز کو منظور اور اس کے ساتھ دوامی رفاقت کا عہد کرتا ہے اور شیطان بطور غلام فاؤسٹ کی فرمانبرداری کا عہد کرتا ہے۔ فاؤسٹ تیاری سامان سفر میں مشغول ہوتا ہے۔ لیکن اُسی وقت اس کا شاگرد آجاتا ہے اور شیطان فاؤسٹ کی شکل میں طالب علم سے مختلف علمی مسائل پر بحث کرتا ہے اور آخر میں اس کو یہ نصیحت کرتا ہے کہ تم بھی دیوتاؤں کی طرح نیکی و بدی دونوں کا علم حاصل کرو۔ طالب علم کے چلے جانے کے بعد شیطان فاؤسٹ کو ایک طلسمی چغہ پہناتا ہے اور آگ جلا کر بخارات پیدا کرتا ہے جو دونوں کو اڑا کر دوش ہوا پر لیجاتے ہیں۔

اگلا منظر شراب خانہ کا ہے۔ جہاں شرابی شراب پی رہے ہیں اور بازاری مذاق کر رہے ہیں۔ شیطان معہ فاؤسٹ وہاں آتا ہے اور شرابیوں کو جادو کی شراب پلاتا ہے لیکن شراب کے چند قطرے زمین پر گر پڑتے ہیں اور شعلہ بنکر بھڑک اُٹھتے ہیں۔ یہ حالت دیکھکر شرابی انتقام کے لئے تیار ہو جاتے ہیں۔ لیکن شیطان کے جادو سے ان کو شراب خانہ انگور کا باغ نظر آنے لگتا ہے اور وہ ایک دوسرے کی ناک کو خوشۂ انگور سمجھکر چاقو سے کاٹ لیتے ہیں۔ اس اثنا میں فاؤسٹ اور شیطان وہاں سے روانہ ہو جاتے ہیں

اس کے بعد شیطان اور فاؤسٹ جادوگرنی کے باورچی خانہ میں نظر آتے ہیں۔ اس سین میں گوئٹے نے جادو کے سفلی پہلو کو نمایاں کیا ہے جس میں وہ یہ دکھاتا ہے کہ جادو کے شوق کی بدولت انسان کے ادنیٰ جذبات اُبھر آتے ہیں اور وہ بدمذاقی اور گندگی کے اُن تیرہ و تاریک گڑھوں میں گرتا ہے جنھیں شیطان بھی اپنی شان کے خلاف و پست سمجھتا ہے۔ یہاں شیطان فاؤسٹ کو۔ بوڑھے سے جوان ہونے کا ماءاللحم پینے کے لئے کہتا ہے لیکن فاؤسٹ تیار نہیں ہوتا اور کسی اور بہتر ترکیب کا خواہاں ہوتا ہے۔ اس پر شیطان جواب دیتا ہے کہ انسان کس کس طرح سادہ و پر مشقت زندگی بسر کرنے سے کھوئی ہوئی صحت حاصل کر سکتا ہے۔ چونکہ سادہ زندگی بسر کرنا فاؤسٹ کی طبیعت کے خلاف ہے اسلئے وہ ماءاللحم یعنی عرق شباب پیتا ہے۔ اس کے بعد فاؤسٹ کو ایک آئینہ ملتا ہے جس میں ایک نہایت حسین عورت نظر آتی ہے۔ لیکن یہ درحقیقت خود فاؤسٹ کے حسن نسوانی کے معراج کا عکس ہے۔ اس

سین میں گوئٹے نے یہ دکھایا ہے کہ تمام کائنات میں ایک ابدی حسن کا جوہر کارفرما ہے جو مختلف طریقوں سے انسانوں کو اپنی پست مادی زندگی سے بلند روحانی حیات سرمدی کی طرف کھینچتا ہے۔ اسی کی جھلک عاشق صادق کو اپنی معشوقہ کے حسن میں نظر آتی ہے۔ اور اگر انسان کی زندگی شہوانی لذات میں پھنس کر نہ رہ جائے تو وہ بام حقیقت تک پہونچ سکتا ہے۔

آئندہ سین میں فاؤسٹ جوان نظر آتا ہے، اور ایک دوشیزہ لڑکی گریٹشین پر عاشق ہو جاتا ہے۔ شیطان کی کوشش سے عاشق ومعشوق کی ملاقات ہوتی ہے۔ شیطان گریٹشین کو دارو بے ہوشی دیتا ہے جسے وہ اپنی ماں کو پلا دیتی ہے جو بیہوش ہو جاتی ہے۔ اس طرح میدان خالی پا کر فاؤسٹ و گریٹشین شراب وصل کا لطف اُٹھاتے ہیں۔ گریٹشین کی ماں اس دوا کے اثر سے مرجاتی ہے۔ گریٹشین کی لغزش اور اپنی ماں کی موت کا حال اُس کے بھائی والنٹین کو معلوم ہوتا ہے جو فوج کا ایک سیدھا سادہ سپاہی ہے اور عارضی لغزش اور بدچلنی میں فرق نہیں کر سکتا ہے۔ اس لئے اپنی بہن کو سزا دینے اور اُس کے عاشق سے انتقام لینے کی غرض سے وہ اپنے وطن کو روانہ ہوتا ہے۔ جب وہ مکان کے نزدیک پہونچتا ہے تو اُس کو فاؤسٹ اور شیطان کھڑے ہوئے ملتے ہیں۔ چنانچہ فاؤسٹ اور والنٹین میں لڑائی ہوتی ہے اور شیطان کی مدد سے والنٹین زخمی ہوتا ہے۔ تلواروں کی جھنکاروں کی آواز سنکر پڑوسی جمع ہو جاتے ہیں اور شیطان فاؤسٹ کو لیکر بھاگ جاتا ہے۔ گریٹشین بھی شور وغل سنکر آتی ہے اور اپنے بھائی کو زخمی دیکھکر حواس باختہ ہو جاتی ہے۔ والنٹین اس پر فرضی اور حقیقی بدچلنی کا الزام لگاتا ہے اور اسی حالت میں مرجاتا ہے۔ گریٹشین اپنی ماں اور بھائی کی موت کے رنج اور عاشق کی جدائی کے صدمہ اور بدنامی و رسوائی کے خوف سے پاگل ہو جاتی ہے۔ اسی حالت میں اُس کے لڑکا پیدا ہوتا ہے مگر وہ اسے تالاب میں غرق کر دیتی ہے۔ اس جرم کی علت میں وہ گرفتار ہو کر موت کے انتظار میں گھڑیاں گزارتی ہے۔

فاؤسٹ مفرور ہے اور ان واقعات کا اُس کو علم نہیں۔ شیطان اُس کو گریٹشین کی طرف سے بےخبر رکھنے کے لئے والپرگس کی رات کا جشن دکھانے کو لیجاتا ہے جس میں جادوگرنیاں اور چڑیلیں شریک ہوتی ہیں۔ یہاں وہ فاؤسٹ کو اپنے خاص حلقے میں جگہ دیتا ہے اور فاؤسٹ اس کے اثر میں آکر جادوگرنیوں کے مجنونانہ ناچ میں شریک ہو جاتا ہے۔ لیکن ایک طرف تو اس کے ساتھ ناچنے والی چڑیل کے منہ سے ایک سرخ چوہیا نکلتی ہے جس سے فاؤسٹ کو کراہیت پیدا ہوتی ہے اور دوسری طرف اس کو گریٹشین کا پیکر خیالی نظر آتا ہے اور عشق صادق کے اثر سے شہوانی عشق کا بھوت اُس کے سر سے اُتر جاتا ہے۔ فاؤسٹ شیطان کو لعنت ملامت کرتا ہے اور گریٹشین کو دیکھنے کے لئے اس کے ساتھ روانہ ہو جاتا ہے

گریٹشین قید خانہ میں بیٹھی نظر آتی ہے۔ فاؤسٹ اُس سے چلنے کے لئے کہتا ہے مگر وہ شیطان سے قدرتی نفرت کرتی ہے اور چونکہ فاؤسٹ شیطان کا حلیف ہے اس لئے وہ اس کے ساتھ جانے سے صاف انکار کردیتی ہے۔ اور اس طرح اس کی روح شیطان کے قبضہ میں جانے سے بچ جاتی ہے۔ فاؤسٹ کے جانے کے بعد گریٹشین سزائے موت پاکر قیدِ ہستی سے رہا ہو جاتی ہے۔ فاؤسٹ اس کے فراق میں تڑپتا ہے۔ آئندہ سین میں وہ حسنِ فطرت کے نظارہ میں محو نظر آتا ہے لیکن اس پر بھی شیطان جو ذوق عمل اور آرزوے لذت کی روح ہے اس کو چین سے بیٹھنے نہیں دیتا اور اُس کے دل میں قوت و اقتدار کا شوق اُبھارتا ہے اور اُسے لیکر شہنشاہ کے دربار میں پہونچتا ہے۔ شیطان کے مشورے سے وہ مالی مشکلات کو دور کرنے کے لئے کاغذ کا سکہ چلاتا ہے اور شہنشاہ کی تفریح طبع کے لئے سحر و نیرنجات کا تماشا دکھاتا ہے۔ شہنشاہ فاؤسٹ سے فرمایش کرتا ہے کہ وہ قدیم یونان کی حسینہ ہیلن کی روح کو بلوائے۔ فاؤسٹ شیطان سے طالبِ امداد ہوتا ہے جو اس کو یہ مشورہ دیتا ہے کہ وہ خود ہیلن کی روح کو لانے کے لئے عالمِ مثال کو جائے۔ فاؤسٹ اُمہات کی مدد سے جو صور و اعیان کی تخلیق کرتی ہیں ہیلن کی روح کو اپنے ساتھ لے آتا ہے مگر شہنشاہ اور اس کے درباریوں پر حسن کامل کے نظارہ سے کوئی اثر نہیں ہوتا۔ وہ اس کی قدر دانی سے قاصر ہیں لیکن فاؤسٹ دل و جان سے اس پر عاشق ہوتا ہے اور عالمِ بیخودی میں پیکر مثالی سے ہم آغوش ہونے کے لئے بڑھتا ہے۔ یکایک دھماکے کی آواز ہوتی ہے اور تمام روحیں غائب ہو جاتی ہیں اور فاؤسٹ بیہوش ہوکر گرجاتا ہے۔ شیطان اس کو اُٹھاکر اس کے مطالعہ کے کمرہ میں پہونچا دیتا ہے مگر فاؤسٹ انسانی پُتلے کی مدد کے بغیر ہیلن کا وصال حاصل نہیں کرسکتا۔ فاؤسٹ کا شاگرد واگنر جو ایک مشہور عالم ہے کیمیاوی ترکیب سے انسانی پتلا بنانے میں مشغول ہوتا ہے۔ اور شیطان اس کام میں اس کی مدد کرتا ہے۔ چنانچہ شیشہ کے اندر ایک انسانی پتلا پیدا ہوکر شیطان اور واگنر سے باتیں کرنے لگتا ہے۔ شیطان اس شیشہ کو اُٹھاکر فاؤسٹ کے پاس لاتا ہے۔ جو ابتک بیہوش پڑا ہے۔ پُتلا اپنی مخفی بصیرت سے یہ معلوم کرلیتا ہے کہ فاؤسٹ یونان کا خواب دیکھ رہا ہے اور وہ شیطان کو یہ مشورہ دیتا ہے کہ وہ فاؤسٹ کو اسی حالت میں یونان لے چلے۔ واگنر بھی اس کے ساتھ جانا چاہتا ہے مگر پتلا اس کو منع کردیتا ہے۔ یونان پہونچکر یہ تینوں کلاسکی والپرگس کے جلسہ میں شریک ہوتے ہیں جہاں قدماء یونان کی روحیں جمع ہیں۔ یہاں پہونچکر وہ پتلا ٹوٹ جاتا ہے۔ اس سین میں گوئٹے نے حکماء کے کلاموں پر بصیرت افروز تنقید کی ہے۔ فاؤسٹ یونان میں جرمن طرز کا قلعہ بناتا ہے جہاں شیطان ہیلن کو بہکا کرلے آتا ہے اور پھر فاؤسٹ اور ہیلن کی شادی ہو جاتی ہے جس سے اس کے

ایک لڑکا پیدا ہوتا ہے، جو ایک دن جوانی کے جوش میں ہَوا پر اڑتا ہوا گم ہوجاتا ہے۔ اور ہَیلین بھی اس کے پیچھے چلی جاتی ہے۔ مگر دونوں کے لبادے فاؤسٹ کے پاس رہ جاتے ہیں۔ جن کو لیکر وہ شیطان کے ہمراہ جرمنی کو واپس ہوتا ہے۔ لیکن راہ میں سمندر کے کنارے ایک قطعہ زمین کو دیکھکر جس کو سمندر نے ناہموار کردیا ہے غصہ کا اظہار کرتا ہے اور سیلاب کو روکنے کے لئے پشتے بنواکر آبادی بسانا چاہتا ہے فاؤسٹ کی تجویز کامیاب ہوتی ہے اور یہ بستی فاؤسٹ کی حکومت کے لئے موجودہ تہذیب و تمدن کا نمونہ بنجاتی ہے۔ لیکن فاؤسٹ کا محل ایک بڈھے کے جھونپڑے کی وجہ سے جس کو وہ چھوڑنا نہیں چاہتا ناممکل رہتا ہے۔ شیطان اس جھونپڑے میں آگ لگادیتا ہے جس سے جل کر بڈھا مرجاتا ہے۔ فاؤسٹ اس نظارہ کو دیکھکر افسوس کرتا ہے۔ مگر اس کو ایک امر ضروری سمجھکر مطمئن ہوجاتا ہے۔ اسی وقت چار روحیں آتی ہیں۔ ان میں سے ایک یعنی تشویش کی روح اس کے چہرہ پر کچھ دم کرتی ہے جس سے وہ اندھا ہوجاتا ہے۔ شیطان فاؤسٹ کی قبر کھدواتا ہے، فاؤسٹ اُس کی آواز کو سنکر یہ سمجھتا ہے کہ پشتے باندھے جارہے ہیں لیکن اسی وقت اُس کی موت آجاتی ہے۔ شیطان اُس کی روح کو لینے کے لئے بڑھتا ہے لیکن یکایک فرشتوں کا ایک نورانی گروہ آکر فاؤسٹ کی روح کو لیجاتا ہے اور شیطان دیکھتا رہ جاتا ہے۔

---

# نیند

لوگ شب کی سکون بخش خاموشی میں کیسے چین وراحت کی نیند سوتے ہیں۔ مگر آہ حرماں نصیبی! مجھے ساری رات جاگتے بسر ہوجاتی ہے اور کوشش و ہزار جانفشانی کے باوجود یہ نعمت ازلی حاصل نہیں ہوتی

زندگی کی ناکامیاں کیسی بلائے بے درماں ہیں جنھوں نے ہمیشہ کیلئے میری دلی راحت کا خاتمہ کردیا۔ اللہ! دنیا کی ہر چیز سکون اور خاموشی میں ڈوب رہی ہے ایک لمحہ کیلئے میرے بیچارے مضطرب دل کو بھی چین دے۔

ہاں نیند جو اس اور سکون کی سچی دنیا ہے، زخم جگر کی مرہم ہو، مغموم دلوں کو بھی تھوڑی دیر کے لئے ہر درد اور حس سے بیخبر بنادیتی ہے آ اور مجھے بھی نا اُمیدی اور یاس کے خونی تیروں کی بوچھار سے بچالے۔

تو مجھ سے میرے نرم نرم تکیہ لیجا، میرے بچھونے میرا خاموش اور تاریک کمرہ میرے پھولوں کے ہار ایک پریشان دماغ لیجا، مجھے کوئی پرواہ نہیں تو سب کچھ لے لے، اور مجھے ایک حقیقی سکون دیدے جس کی راحت بخش موجوں میں ........

میں سراپا ڈوب جاؤں۔"!!!

(عصمت)

# ہندوؤں سے چند حل طلب سوالات

(از پروفیسر سری رام شرما ایم اے)

(۱)

ہندوؤں کی قدامت پسندی ایک مسلمہ بات ہوگئی ہے۔ ہندو رسم و رواج کی عام پیروی دیکھکر اکثر لوگوں کا خیال ہوگیا ہے کہ خواہ گردوپیش کے حالات میں کتنی ہی تبدیلی ہوجائے لیکن ہندو اپنے طور وطریق اور طرزعمل میں کوئی تبدیلی نہیں کرسکتے ہیں۔ اس خیال کی تائید میں بعض لوگ ہندوؤں میں چھوت چھات کے مسئلہ کو پیش کرتے ہیں، بعض بیاہ کی قیود کا ذکر کرنے لگتے ہیں، اور بعض مذہبی عقائد کی دشواری کو زیربحث لے آتے ہیں۔ بہرحال عام طور پر یہ فرض کرلیا جاتا ہے کہ ہندو اپنے طرزعمل میں کسی طرح کی تبدیلی کرنا گوارا نہیں کرسکتے لیکن ہندوؤں کے رسم و رواج کا گہری نظر سے مطالعہ کرنے پر یہ خیال فوراً باطل ثابت ہوتا ہے۔ جو لوگ ہندوؤں کو قدامت پرست سمجھتے ہیں، وہ اس بات کو نظرانداز کردیتے ہیں کہ جو زمانہ دوسری قوموں اور مذاہب کے لئے صدیوں کے برابر ہے۔ ہندوؤں کی زندگی میں وہ ایک آدھ سال سے زیادہ وقعت نہیں رکھتا۔ ریفارمر سبھی تعجیل پسند ہوتے ہیں۔ اگر ہندوؤں نے اُن کے خیال کے بموجب تھوڑے عرصہ میں کوئی خاص بُری رسم ترک نہیں کی تو وہ یہ سمجھ لیتے ہیں کہ ان میں تبدیلی کرنیکی صلاحیت ہی نہیں ہے لیکن ہم پوچھتے ہیں کہ آخر مختلف مقامات کے ہندوؤں کے رسم و رواج میں فرق کی کیا وجہ ہے؟ ہندوؤں کی سمرتیوں اور دھرم شاستروں میں مختلف رسوم کے متعلق کیوں اختلاف ہے؟ اس کو بھی جانے دیجئے، ہمارے موجودہ رسم و رواج اور شاستروں کے مقرر کردہ طریقوں میں اس قدر کیوں تفاوت ہے؟ مطالعہ سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ ہندو ہرگز اُتنے قدامت پسند نہیں ہیں جتنے کہ عام طور پر مشہور ہیں۔

معلوم ہوتا ہے کہ باوقات مختلف ہندوؤں میں مذہبی اصلاح کے حامیوں کے ساتھ ساتھ اُن کے رسم و رواج کا تعین کرنے والے روشن دماغ بھی وجود میں آتے رہے ہیں، مثلاً بدھ، کمارل، شنکر اور دیانندجی کے علاوہ ان میں یاگیہ ولکیہ، گوتم، پاراشر، منا کشر، کلوک جیسے واضعان قانون اور رسم و رواج کے قائم کرنے والے بھی ظہور میں آتے رہے ہیں۔ اگرچہ مؤخرالذکر لوگوں کے نام اس قدر مشہور

نہیں ہیں۔ لیکن اِن معززین نے بھی ہندوؤں کی ہستی قائم رکھنے میں قابل قدر حصہ لیا ہے۔ افسوس ہم میں سے اکثر ان محسنوں کے نام تک سے آشنا نہیں جنھوں نے ہندوستان کے تمدن کو صدیوں میں ترتیب دیا۔ جب یونانی ہن اور وسط ایشیا کی دوسری قومیں یہاں داخل ہو رہی تھیں۔ ہم آج اِن بزرگوں کے نام سے بھی نا واقف ہیں جنھوں نے مسلمانوں کے حملہ کے بعد ہندوؤں کی ہستی بچانے کے لئے اُن کے رسم و رواج میں ضروری ترمیمیں کر کے نیست و نابود ہونے سے بچایا۔ افسوس ان بزرگوں کے احسانات کی قدر شناسی درکنار آج ہم انھیں کے تجویز کردہ نسخوں کو غلط استعمال کر رہے ہیں۔ جن سمرتی کاروں نے جاری شدہ بدعتوں پر بھی اپنے نام کی مہر لگا کر انھیں جائز رسم و رواج کا درجہ عطا کیا تھا۔ اُن کا کبھی بھی یہ مدعا نہ تھا کہ آنے والی نسلیں اپنے زمانے کے نئے سوالات کا حل اپنے طریقہ پر نہ ڈھونڈھیں۔

یہاں پر یہ کہنا بھی ضروری ہے کہ ہندو شاستروں کے اختلافات کی تہ میں بھی ایک طرح کی یگانگت موجود ہے چنانچہ بعض اصولوں کی بنا پر مختلف زمانے کے بزرگوں نے رسم و رواج کے جائز و ناجائز ہونے کا فیصلہ کیا ہے۔ لیکن تبدیل شدہ حالات کے مطابق نئے رسم و رواج قائم کرنے میں کبھی دریغ نہیں کیا گیا بہر حال اب وقت ہے کہ ہم اپنے رسم و رواج پر نظر ثانی کریں۔ مختلف صوبوں کے رسم و رواج کا اختلاف امتداد زمانہ سے جدید مسائل کا پیدا ہونا لازمی امر ہے۔ قانونی مجالس کا رسم و رواج پر نظر ثانی کرنے کا حق رکھنا اور جدید ضروریات کی بنا پر تمام امور کا طے ہونا، یہ تمام باتیں جتا رہی ہیں کہ ہندوؤں کو اپنے رسم و رواج پر نظر ثانی کا پورا موقعہ ہے۔ مختلف سوشل کانفرنسوں میں ایسے کئی سوالات پر آئے دن غور و خوض ہوتا رہتا ہے۔ مختلف صوبوں کی قانونی کونسلوں اور اسمبلی اور کونسل آف اسٹیٹ سب ان سوالات پر غور کر سکتی ہیں۔ آریہ سماج اور بعض دوسری سبھائیں رسم قبیحہ کے خلاف آواز بلند کرتی رہتی ہیں۔ غرض اس طرح رسم و رواج میں ترمیم کا سلسلہ برابر جاری ہے۔ لیکن ابھی تک ان سوالات پر پورے طور سے اور خالص ہندوانہ نقطۂ نگاہ سے غور کرنا باقی ہے۔ آریہ سماج نے اس مد میں بڑا قابل قدر کام کیا ہے، لیکن آریہ سماج بھی ابھی تک ان تمام سوالات پر پوری توجہ نہیں دے سکا ہے۔ اور اس کے پیش کردہ حل کو بھی کچھ عرصے تک عام ہندو شک و شبہ کی نگاہ سے دیکھتے رہے ہیں۔ ہندو مہا سبھا البتہ اس میدان میں ملک کی بہت بڑی خدمت انجام دے سکتی ہے۔

(۲)

اس وقت ہندوؤں کے سامنے مندرجہ ذیل اہم مسائل ہیں:۔

**(۱) ذات پات**

ہر ہندو کا عام یقین ہے کہ ذاتیں صرف چار یعنی برہمن۔ کشتری۔ ویش اور شودر ہیں۔ لیکن فی زمانہ ملک

میں جس چیز کو ذات کہا جاتا ہے وہ بڑی مشتبہ چیز ہے۔ اگر ہم جنم کو ذات کی بنیاد مان لیں تو پنجاب کے کھتری، ارد وڑے اور جاٹ، صوبجات متحدہ کے ایبر، اگروال اور بنیئے، دکن کے سارے غیر برہمن اس وقت عجیب حالت میں ہیں۔ درحقیقت فی زمانہ مختلف ذاتوں کی بظاہر کوئی تمیز باقی نہیں رہی ہے۔ اتنی جاتیاں پیدا ہو گئی ہیں کہ یہ فیصلہ کرنا ناممکن ہے کہ کون شخص کس ورن سے تعلق رکھتا ہے۔ ایک ہی ورن کے لوگوں کی ایک شاخ اپنے کو برہمن کہتی ہے اور دوسری کشتری۔ راجپوتانہ کے کشتری پنجاب کے راجپوتوں سے کنارہ کش رہتے ہیں غرض ہر طرف عجیب بے ہنگامی نظر آتی ہے۔ اور اس بات کی سخت ضرورت ہے کہ ہندوؤں کی سب چھوٹی بڑی ذاتیں لے کر اس بات کا قطعی فیصلہ کر دیا جائے کہ اُن کو چاروں ورنوں میں کیونکر تقسیم کیا جا سکتا ہے۔

(۲) ذاتوں کا باہمی تعلق،

اس بات کا فیصلہ کرنا بھی ضروری ہے کہ مختلف ذاتوں کے لوگوں کا آپس میں کیسا برتاؤ ہونا چاہیئے فی زمانہ ایک کہار حلوائی کی دوکان سے شہر کے بڑے بڑے لوگ مٹھائی خریدتے ہیں، اور اگر ضرورت ہو تو اُسے ساتھ بٹھلانے کے لئے بھی تیار ہیں، لیکن اس کے دوسرے بھائی کو جو اپنا پیشہ کرتا ہے اچھوت کا درجہ دیا جاتا ہے۔ صوبجات متحدہ کی حالت اور بھی خراب ہے، وہاں آپس کے برتاؤ میں اتنی بندشیں ہیں کہ دیہات میں دورہ کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ ہندوؤں میں سے مہمان نوازی کی عادت ہی گم ہو گئی ہے۔ بہرحال ضرورت ہے، کہ ہم اس بات کا باقاعدہ فیصلہ کر دیں کہ مختلف جاتیوں کا آپس میں کیا برتاؤ ہونا چاہیئے

(۳) تیوہار

ہمارے تیوہاروں پر روایات اور قدامت کا اس قدر رنگ چڑھا ہوا ہے کہ بعض اوقات بڑے بڑے پنڈت بھی اُن کے متعلق پوری معلومات نہیں رکھتے۔ مختلف صوبوں میں بعض مقامی تیوہار بھی ہیں، اگرچہ چند تیوہار ہندوستان بھر میں رائج ہیں لیکن عام ہندوؤں کو نہ تو اُن کے صحیح طور پر منانے کا طریقہ معلوم ہے اور نہ وہ اُن کی حقیقت سے آگاہ ہیں۔ ضرورت ہے کہ ہم اس بارے میں بھی کچھ فیصلہ کریں۔ یہاں پر میری مراد مذہبی رسوم میں مداخلت کرنے کی نہیں ہے بلکہ ان تیوہاروں سے مجلسی ضروریات کی بنا پر بھی بہت کچھ فائدہ اُٹھایا جا سکتا ہے،

(۴) سنسکار

ہندوؤں کے سنسکاروں کا بھی یہی حال ہے۔ اس مد میں بھی بڑی ابتری پھیلی ہوئی ہے، ہر فرقہ کے مراسم سنسکار جدا گانہ ہیں، کوئی وجہ نہیں کہ بلحاظ قومیت تمام ہندو کیوں نہ سنسکاروں کی یکسانیت پر عمل کریں۔ سنسکاروں کی تعداد، ان کا وقت اور طریقے، سب میں ضرورت ہے کہ ہمارے عالم رہنما اور پنڈت اپنا فیصلہ دیکر اپنے

بھائیوں کو راستہ دکھائیں۔

(۵) چھوت چھات اور کھان پان۔

ہندوؤں کے درمیان آپس کی چھوت چھات کا مسئلہ تو پہلے اور دوسرے سوال کے ماتحت آجاتا ہے لیکن اس بات کا فیصلہ کرنا بھی ضروری ہے کہ ہندوؤں کا غیر مذاہب کے لوگوں سے کیا برتاؤ ہونا چاہئے آجکل عجیب حالت ہے۔ لوگ کہتے کچھ ہیں اور کرتے کچھ، اور کوئی بھی اپنے طریقۂ عمل کے متعلق پوری واقفیت نہیں بہم پہونچا سکتا۔ یہ سوال ملکی لحاظ سے بہت اہم ہے اس لئے ضرورت ہے کہ اس سوال پر بھی دور اندیشانہ نگاہ سے غور کیا جائے اور موجودہ حالات کا مطالعہ کرکے سب کے لئے ایک تسلی بخش حل سوچا جائے۔

(۶) سادھو

ہمارے ہاں سادھوؤں کی تعداد بھی بہت کثیر ہے، کیا ہم کو یہ تعداد رقائم رکھنے کی ضرورت ہے؟ اس وقت یہ جماعت بالکل بیکار ہے۔ اور یہ سوچنے کی بات ہے کہ وہ کس طرح اپنا اور دوسروں کا کلیان کر سکتے ہیں

(۷) مندر

یہ مسئلہ بھی غور طلب ہے کہ کیا واقعی ہمارے بیشمار مندروں سے وہ مطلب پورا ہو رہا ہے جس کے لئے وہ بنائے گئے تھے۔ اگر نہیں تو اس مطلب کو پورا کرنے کے لئے کیا ذرائع اختیار کرنے چاہئیں کیا ان سے ہم مجلسی یگانگت قائم کرنے میں کچھ مدد لے سکتے ہیں؟ کیا ان کے ذریعہ سے ہندوؤں کی جہالت دور کرنے کا کام ہو سکتا ہے؟ یہ بھی غور طلب ہے کہ ہندو دھرم کی صحیح واقفیت پھیلانے میں یہ کیا حصہ لے رہے ہیں؟ انکا انتظام کس طرح ہونا چاہیئے؟ ان سوالات کا جواب سوچنا لازمی ہے۔

(۳)

ان کے علاوہ اور بھی کئی سوالات ہیں جن کی عقدہ کشائی بہت مشکل ہے لیکن جن کے گورکھ دھندے سے آزاد ہونا بھی ضروری ہے۔ مشکل یہ ہے کہ دنیا ہماری مشکلات کا کوئی لحاظ نہیں کرتی ہے۔ ہم خواہ سوراجیہ جیسی نعمت حاصل کرنے کے لئے کوشش کر رہے ہوں یا چپ چاپ دھرم کے پرچار میں مشغول ہوں بعض اوقات یک لخت ایسے حالات پیدا ہو جاتے ہیں جو کسی ایک سوال کو بڑی اہمیت دیدیتے ہیں۔ اور ہمیں یا ہمارے رہناؤں کو اُس کا حل ڈھونڈھنا پڑتا ہے۔ لیکن اس وقت اس میں غیر معمولی مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ خیال رہے کہ دوسرے لوگ بھی ان سوالات کا حل اپنے اپنے نقطۂ نگاہ سے حل کرنے میں مصروف ہیں۔ مشنری لوگ اپنے کتابوں کے ذریعے سے ہمارے چھوت چھات کے مسئلہ کا حل پیش کر رہے ہیں، کہیں ملکی رہنما موقعہ کی ضرورتوں کے لحاظ سے برہمن اور غیر برہمن کے مسئلہ کو مٹانے کی کوشش

کر رہے ہیں سب سے بڑھکر کونسلیں ہاتھوں میں قانونی ہتھیار لئے اور عدالتیں ہرجانہ کی ڈگریاں لئے سوالات کا حل سنا رہی ہیں۔ اس لئے ہم کو بھی ہاتھ پر ہاتھ دھرے اپنا فرض ادا کرنا چاہیئے۔ ان جملہ مسائل کا حل جیسا اوپر بیان ہو چکا ہے ہندو مہاسبھا خوب کر سکتی ہے۔ لیکن یہ کام ایک یا دو دن کے کرنے کا نہیں ہے۔ اس کا حل سوچنے کے لئے ایک مستقل کمیٹی کی ضرورت ہے، جو مختلف سوالات پر ہر ایک پہلو سے غور کر کے موجودہ ضروریات کے مطابق حل کر سکے جس طرح سے ہندوؤں کو ایک نظام میں لانے کے سوال پر اس وقت غور ہو رہا ہے وہ امید دلاتا ہے کہ ان سوالات کا کماحقہٗ فیصلہ سوچنے میں دیر نہ کی جائیگی۔

# میرا وطن

مَیں اپنے وطن کی مٹی کے ایک ذرہ پر ساری کائنات نثار کر دوں، میرا وطن ہزار جنتوں سے بڑھ کر ہے۔

ہمالیہ اسکی عظمت کا گواہ ہے، گنگا اور جمنا کی لہریں اس کی تقدیس کے راگ گاتی ہیں۔

تاریخ اس کی شان و شوکت کا بیان کرنے سے عاجز ہے۔ میرا وطن وہ ہے جس کی مٹی کے ایک ایک ذرہ پر ساری کائنات نثار کی جا سکتی ہے۔

قدرت اپنے زندگی بخش ہاتھوں سے جس کی آرایش کرتی ہے، جہاں سب موسم باری باری سے آ کر اپنے روح پرور جلوے دکھاتے ہیں، جو زندوں کو نہیں بیجان چیزوں کو بھی پیارا ہے۔ جو ہزاروں جنتوں سے بڑھکر ہے وہی میرا وطن ہے۔

جس کی لافانی کہانیاں یادداشت کے پرانے پتھروں پر کندہ ہیں، جس نے لاکھوں بہادر اور تارک الدنیا پیدا کئے، جس کے آسمان پر چاند سورج نے سب سے پہلے روشنی کی وہی میرا وطن ہے۔

جس کو اپنی زبان کا ہمیشہ پاس رہا ہے، جس نے سونے کی لنکا فتح کر کے لنکا کے ایک بیٹے کے حوالے کر دی، جس کا جھنڈا اونچا لہرایا ہے، وہی میرا وطن ہے۔

# تحفۃ المجاہدین

## اور اُس کا مُصنّف

(از سید احمد اللہ قادری ایڈیٹر ”تاریخ“ حیدر آباد دکن)

تحفۃ المجاہدین ملیبار کے مسلمانوں کی سب سے پہلی اور سب سے آخری مشہور و معروف عربی تاریخ ہے۔ اس میں پرتگیزوں کے حملوں اور اُن کے مظالم کو بیان کیا ہے۔ یہ اس قدر مستند ہے کہ فرشتہ جیسے محقق نے اس سے اپنی تاریخ کا گیارھواں مقالہ اخذ کیا تھا۔

تحفۃ المجاہدین کے مصنف حضرت شیخ زین الدین معبری ہیں، ان کے جدِ اعلیٰ علی بن احمد المعبری تھے۔ یہ معبر کے رہنے والے اور وہاں کے مشاہیر عظام سے تھے۔ اس خاندان میں یہ سب سے پہلے بزرگ ہوئے ہیں جنھوں نے معبر سے نقل مکان کر کے کوشن (کوچین) کو اپنا دار القیام قرار دیا لیکن چند سال بعد اُنھوں نے یہاں کی بھی سکونت چھوڑ دی اور فونان میں جا کر بس گئے۔ ان کو اپنی زندگی میں فونان میں بہت بڑا مرتبہ حاصل ہو گیا تھا اور وہاں ”مخادیم فونانیہ“ کے لقب سے یاد کئے جاتے تھے۔

ان کے اہل خاندان بھی علم و فضل اور زہد و اتقا میں اپنا نظیر نہیں رکھتے تھے۔ اس خاندان کے چند افراد نے ایک مدرسہ اور خانقاہ بھی تعمیر کی تھی، مگر ان کا مدرسہ ایک عرصہ تک اسلامی علوم و فنون کی احیا کا بہت بڑا مرکز بنا ہوا تھا۔

پرتگالیوں سے قبل ملیبار میں عرب و عجم کی کثیر جماعتیں آیا کرتی تھیں مگر وہ سب کی سب اسی خانقاہ میں فروکش ہوتی تھیں اور یہ مدرسہ بھی اس زمانہ میں ایک جامعہ کی حیثیت رکھتا تھا۔ اس میں عربی کے تمام شعبوں کی تعلیم ہوتی تھی۔ اس کی شہرت اور اہمیت کا اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ جب امام الاساتذہ حضرت شیخ شہاب الدین ابن حجر المکی (ولادت سنہ ۹۰۹ھ / ۱۵۰۳ء وفات سنہ ۹۷۴ھ / ۱۵۶۶ء) ملیبار میں رونق افروز ہوئے تو ابتدا میں آپ نے اسی خانقاہ میں قیام فرمایا اور جب تک یہاں تشریف فرما رہے اس وقت

تک آپ کا یہ دستور تھا کہ روزانہ مدرسہ میں قدم رنجہ فرما کر تفسیر وحدیث کا درس دیا کرتے۔

شیخ علی (ابن احمد المعبری) کے فرزند شیخ زین الدین ابو یحیلی (المتولد ۱۳ شعبان ۹۰۳ھ/۱۴۹۸ء) بھی بڑے عالم وفاضل بزرگ اور اپنے عصر کے امام حدیث مانے جاتے تھے، آپ نے بہت سی کتابیں تصنیف فرمائی ہیں، ان میں سے چند کتابوں کے نام یہ ہیں:۔

(۱) تحفۃ الاحیار اوقات پیغمبرؐ میں

(۲) مرشد الطلاب تصوف

(۳) سراج القلوب تصوف

(۴) شمس الہدیٰ

(۵) ارشاد القاصدین امام غزالی کی کتاب منہاج العابدین کا اختصار

(۶) شعب الایمان علامہ سید نور الدین کی تصنیف شعب الایمان فارسی کا عربی ترجمہ

(۷) کتاب الصفا من الشفا۔ قاضی عباس کی الشفا، کا اختصار

(۸) تسہیل الکافیہ کافیہ از ابن حاجب کی شرح۔

(۹) کفایۃ الفرائض کتاب الکافی فی الفرائض از صبروفی کا مختصر

(۱۰) حاشیہ الفیہ ابن مالک

(۱۱) حاشیہ تحفہ ابن الوردی

(۱۲) حاشیہ ارشاد ابن المقری

آپ نے ایک کتاب قصص میں بھی لکھی ہے، اس میں حضرت آدم سے حضرت داؤد تک مشہور انبیا کے حالات ہیں۔

سیرۃ النبی پر ایک کتاب تالیف فرما رہے تھے لیکن افسوس کہ کتاب ختم ہونے سے پہلے آپ کا چراغ زندگی گل ہوگیا۔

آپ عربی کے شاعر بھی تھے آپ کی منظومات میں تین قصائد بہت مشہور ہیں۔

(۱) ہدایۃ الاذکیا الی طریق الاولیاء تصوف

(۲) ارجوزہ تصوف۔

(۳) تحریض اہل الایمان علی جہاد عبدۃ الصلبان۔ اس میں جہاد کے محاسن بیان کیے گئے ہیں اور پرتگیزوں کے خلاف جہاد کرنے کی ترغیب دلائی گئی ہے۔

پہلا قصیدہ عرب وعجم میں بھی پسند کیا گیا ہے اس کی قبولیت کا اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ مکہ معظمہ میں اس کی شرح ہوئی ہے۔ اس کا نام "کفایۃ الاتقیا فی منہاج الاصفیا" ہے۔ اسے شیخ عارف باللہ سید ابوبکر بن سید محمد شطا الدمیاطی نے کیا ہے۔ یہ ۱۳۰۲ھ میں مصر میں طبع ہو چکی ہے۔ اس کی ایک اور شرح جاوہ میں بھی ہوئی تھی جس کا نام "سالم الفضلا" ہے۔ اس کے مصنف محمد نووی الجاوی ہیں یہ ۱۳۰۱ھ میں بمقام قاہرہ چھپی ہے۔ اس کے علاوہ اور دو شرحیں خود شیخ کے فرزند شیخ عبدالعزیز نے بھی کی ہیں، ایک طویل اور ایک مختصر۔

پہلی شرح یکم محرم ۹۹۳ھ کو فنان میں لکھی گئی اس کا نام مسلک الاتقیا ہے، یہ ۱۲۹۲ھ میں بولاق میں چھپی ہے۔

دوسری شرح کا مخطوطہ کتب خانہ آصفیہ حیدرآباد میں موجود ہے۔

شیخ عبدالعزیز کے فرزند شیخ زین الدین معبری ہیں، آپ ہی نے تحفۃ المجاہدین لکھی تھی۔ آپ کا سنہ ولادت کسی مقامی تاریخ سے معلوم نہیں ہوا البتہ تاریخ وفات کا علم ہوا، انھوں نے ۹۹۱ھ میں بمقام فونان انتقال فرمایا۔ ان کے زمانہ میں ابن حجرؒ ملیبار تشریف لائے تھے شیخ زین الدین کو ان سے شرف تلمذ حاصل تھا۔ اور یہ شیخ کے ارشد تلامذہ میں شمار کیے جاتے تھے۔ ان کی تصنیفات میں ابتک دو کتابیں دستیاب ہوئی ہیں

(۱) فتح المعین (۲) تحفۃ المجاہدین۔

فتح المعین شیخ عبداللہ الشنشوری خطیب جامع ازہر کی مشہور تصنیف قرۃ العین فی مہمات الدین کی شرح اور اس کے بعض مشکل مطالب کا حل ہے، اسے شیخ زین الدین نے ۹۸۳ھ میں تمام کیا ہے۔ اس پر متعدد علما نے حاشیے تحریر فرمائے ہیں جن میں سید احمد علوی سقاف اور شیخ عارف باللہ سید ابی بکر کا حاشیہ زیادہ مشہور ہے۔

پہلے حاشیہ کا نام ترشیح المستفیدین علی فتح المعین ہے جو ۱۲۹۵ھ میں تمام ہوا ہے۔

دوسرا حاشیہ اعانۃ الطالبین علی حل الفاظ فتح المعین کے نام سے موسوم ہے۔ یہ ۲۳ شوال ۱۳۰۰ھ کو بمقام مکہ معظمہ لکھا گیا تھا۔ اور مصر میں چھپ بھی گیا ہے۔

تحفۃ المجاہدین ابتدا ظہور اسلام سے شروع ہوئی ہے، اس میں مسلمانوں اور ہندوؤں کے باہمی تعلقات کو اس طرح دکھایا ہے کہ اس زمانہ کی معاشرت کا نقشہ نظر کے سامنے کھنچ جاتا ہے۔

۹۰۴ھ سے اس وقت سے جبکہ پرتگیزوں نے ملیبار پر تاخت وتاز شروع کی کتاب کا آغاز کیا ہے، اور ۹۹۱ھ تک کے حالات نہایت وثوق اور صراحت سے بیان فرمائے ہیں۔ اس کا بہت بڑا حصہ مصنف

کے چشم دید واقعات پر مبنی ہے اس لئے یہ بہت قابل قدر ہے، اس میں اکثر واقعات ایسے بھی ہیں جن سے خود مصنف کو بھی واسطہ رہا ہوگا۔

کتاب کے شروع میں ایک باب خاص طور سے جہاد پر لکھا گیا ہے، اس میں بتایا ہے کہ جہاد مسلمانوں پر فرض اور ان کی زندگی کا اہم ترین جز ہے۔ اس پر عمل کئے بغیر وہ دنیا میں کبھی کامیاب نہیں رہ سکتے۔

تحفۃ المجاہدین اکبر کے زمانہ کی یادگار ہے یہ وہ زمانہ ہے کہ دکن پر پانچ مختلف بادشاہ حکمران ہیں۔ ۹۸۵ھ کے ضمن میں خود اس کے مصنف نے اکبر کا سرسری طور پر حال لکھا ہے اور دعا کی ہے کہ اللہ اکبر کو ہدایت دے کہ وہ پرتگیزوں کو اپنے حدود سے نکال دے لیکن مقام حسرت ہے کہ شیخ کی یہ التجا مستجاب نہیں ہوئی بلکہ یہ آرزو کتاب ہی کے اوراق میں بند رہ گئی۔

شیخ ابتدا ہی سے بڑا احساس اور دردمند دل لیکر آئے تھے، انھوں نے کتاب کے ہر صفحہ پر مسلمانوں کی تباہی اور ان کی بے بسی کا دکھڑا رو دیا ہے۔ ان کی خواہش ہے کہ تمام مسلمان ان کے ماتم میں شریک ہوں اور وہ پرتگالیوں سے اپنے بھائیوں کے خون کا اچھی طرح بدلہ لیں۔

غالباً اسی بنا پر تحفۃ المجاہدین کا دیباچہ بیجاپور کے مشہور و باہنر فرماں روا سلطان علی عادل شاہ اول (۹۶۵ھ / ۱۵۵۵ء — ۹۸۷ھ / ۱۵۷۹ء) کے نام پر لکھا گیا تھا لیکن کتاب ختم ہونے سے تین سال قبل خود بادشاہ کا (۹۸۷ھ میں) انتقال ہوگیا۔

تحفۃ المجاہدین یورپ میں بہت مشہور و مقبول ہوئی ہے اس کے ترجمے انگریزی اور پرتگیزی زبانوں میں بھی ہوئے ہیں۔ انگریزی ترجمہ میجر رولینڈسن (J. Rowlandson) نے کیا ہے جو ۱۸۳۳ء میں لندن میں چھپ گیا ہے۔ پرتگیزی ترجمہ ۱۸۹۸ء میں لزبن میں شائع ہوا ہے جسے پروفیسر ڈیوڈ لوپز (D. Lopes) نے کیا تھا، یہ ترجمہ صرف پرتگیزوں پر ہے، باقی اذکار مترجم نے نظر انداز کر دیے ہیں۔

تاریخ فرشتہ کا گیارھواں مقالہ جو حکمرانانِ ملیبار پر ہے، وہ تحفۃ المجاہدین کا ناقص خلاصہ ہے، اسی نامکمل حصہ کو انڈرسن (Ander Son.) نے چند حواشی کے ساتھ ترجمہ کر کے تذکرہ ملیبار کے نام سے ۱۸۵۶ء میں ایشیاٹک سوسائٹی کلکتہ میں شائع کرایا۔

تاریخ فرشتہ کا انگریزی ترجمہ جسے برگس (J. Briggs) نے کیا تھا۔ اس میں بھی یہ حصہ موجود ہے فرشتہ کے جو ترجمے نولکشور کانپور اور جامعہ عثمانیہ کی جانب سے شائع ہوئے ہیں ان میں بھی یہ پایا جاتا ہے

تحفۃ المجاہدین کا اصل عربی متن عرصہ سے بہت نایاب ہے اور بہت کم اصحاب اس کی حقیقت سے واقف ہونگے۔ ۱۹۲۷ء میں جناب مولوی حکیم سید شمس اللہ صاحب قادری نے آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کی

شرکت کے سلسلہ میں مدراس کا سفر فرمایا تھا۔ اس موقع پر ان کو تحفۃ المجاہدین کا ایک مخطوطہ مل گیا، اسی دوران میں معلوم ہوا ملیبار کے کسی خانگی کتب خانے میں اس کا ایک نسخہ اور موجود ہے۔ انھوں نے اپنا مخطوطہ ملیبار بھیجکر اس سے اپنے مخطوطہ کا مقابلہ اور تصحیح کرائی۔ جب یہ منزل بھی ختم ہوگئی تو اپنے دوست خان بہادر مولوی ضیاءالدین صاحب کو (جو مدرسہ باقیات الصالحات ویلور کے چانسلر ہیں) نظر ثانی کے لئے دیا اس کے بعد اپنے ایک محققانہ مقدمہ کے ساتھ اصل کتاب شائع فرمادی۔ اس طرح سے علم دوست طبقہ کی ایک دیرینہ آرزو حکیم صاحب کے ہاتھوں پوری ہوئی۔

حکیم صاحب نے اس کا اُردو میں بھی ترجمہ کیا ہے جس میں آپ نے بہت سے حاشیے اور تعلیقات بھی تحریر فرمائے ہیں۔ یہ حصہ ان کے مشہور رسالہ "تاریخ" میں بالاقساط (جلد ۲ نمبر ۵-۶-۷ جلد ۳ نمبر ۹) شائع ہوچکا ہے۔ اور عنقریب کتابی شکل میں شائع ہونے والا ہے

مشہور مورخ اور اخبار الاندلس کے مترجم مولوی خلیل الرحمٰن صاحب نے اکتوبر ۱۹۳۲ء کے رسالہ "ہندستانی" میں تحفۃ المجاہدین کے اس ایڈیشن پر تبصرہ تحریر فرمایا ہے۔ اور کتاب کے خصوصیات اور اہمیت جتاتے ہوے لکھا کہ ظفرالوالہ کے مصنف نے اکثر معلومات تحفۃ المجاہدین سے اخذ کی ہیں اور بہت کچھ اسی پر انحصار کیا ہے لیکن واقعہ ہرگز ایسا نہیں ہے۔ ظفرالوالہ کے مصنف نے تحفۃ المجاہدین اور اس کے مصنف کا "ظفرالوالہ" میں کسی جگہ حوالہ نہیں دیا اور نہ اس کے مصنف کا ذکر کیا ہے۔

مولانا کو حکیم صاحب موصوف کی اس عبارت سے اتفاق نہیں ہے۔

۱۷۔ شعبان ۹۲۸ھ کو مصنف کے جد اعلیٰ شیخ زین الدین ابو یحییٰ بن علی نے وفات پائی

واقعہ ایسا ہے کہ تحفۃ المجاہدین کے مصنف اور ان کے جد دونوں کے نام ایک ہی ہیں، غالباً اس اسمی توارد کے باعث تبصرہ نگار کو مغالطہ ہوا اور انھوں نے سہواً جد کو اصل مصنف خیال فرمایا۔

تحفۃ المجاہدین کی تاریخ تصنیف ۹۹۴ھ ہے لیکن مولانا خلیل الرحمٰن نے ۹۹۲ھ بتائی ہے حکیم صاحب نے ۹۹۴ھ لکھی ہے اور یہی صحیح ہے۔ اس کے لئے کتاب کا اصل متن دیکھا جائے۔ اس سے واضح ہوگا کہ ۹۹۰ھ یا ۹۹۱ھ میں پرتگالیوں نے ملیبار کی رعایا پر سختی شروع کی، دوسرے سال (یعنی ۹۹۳ھ میں) ملیبار کے سامری نے اہل پرتگال سے مصالحت کی اور (اس کے بعد) نئے سال (یعنی ۹۹۴ھ کے آغاز میں) پرتگیزوں کے نو وارد ... دار اور سامری کے مابین پیمانِ مصالحت ہوا اس سے خود واضح ہوتا ہے کہ تحفۃ المجاہدین ۹۹۴ھ کی تصنیف ہے۔

# رام دُلارے کی جیت

از مسٹر علی عباس حسینی، ایم - اے۔

چھیدی پور کی اہیر ٹولی سے جو ملا ہوا آموں کا باغ ہے اُس میں بڑی چہل پہل تھی۔ نوہتیا اہیر کے ہاں رام گڈھ سے جو برات آئی تھی اسی میں اُتاری گئی تھی، متعدد چولھے روشن تھے، بڑی بڑی کڑھائیاں چڑھی تھیں، پوریاں "چھن رہی تھیں" ترکاریاں "بنائی" جا رہی تھیں۔ براتیوں کے سامنے کیلے کے پتے اور بڑے بڑے "پتر" رکھے تھے، جناتی گرم گرم پوریاں اور "بھاجی" ہر ایک کے سامنے "پرس" رہے تھے نوجوان براتیوں میں "لاگ ڈانٹ" تھی کہ دیکھیں کون سب سے زیادہ کھاتا ہے۔ جناتیوں نے بھی پوری پر پوری پیش کرنا شروع کر دی، کسی نے آدھ سیر کسی نے تین پاؤ، کسی نے سیر بھر پوریاں کھائیں، مگر رام دلارے کا پیٹ تھا کہ مٹکا، کسی طرح بھرتا ہی نہ تھا، وہ ایک "بیٹھک" میں ڈیڑھ سیر پوریاں "چڑھا گیا"۔ پھر جب ہارنے والے مقابل نے کہا کہ اس کی سند نہیں، پوریاں گھی میں تر تھیں، مزے کی تھیں، گرم گرم اور نرم نرم تھیں "تان کے کھا گئے" "روٹی کھاؤ تو البتہ جانیں مرد ہو" اس نے لڑکی والوں سے دو سیر آٹا، آدھ سیر دال اور پچیس تیس اُپلے منگائے، دال ایک ہانڈی میں چڑھا دی، آٹا کیلے کے پتے پر اپنے ہاتھ سے گوندھ ڈالا، اور اُپلوں کو مربع صورت میں ایک کے اوپر ایک "سریا کے" رکھا اور اُن میں آگ دکھا دی، جب اُپلے جل کے لہکتے ہوئے کوئلوں کی مانند ہو گئے تو اُس نے گُندھے ہوئے آٹے کی دس بارہ "بھوریاں" بنائیں اور انھیں اُس آگ میں ڈال کے ڈھک دیا۔ تھوڑی دیر بعد جب دال اور بھوریاں تیار ہو گئیں تو وہ چار زانو بیٹھ کے نہایت ہی اطمینان سے انھیں بھی اُڑا گیا۔ مقابل نے کان پکڑ کے کہا "بابا میں ہارا، تم آدمی نہیں راکشش ہو!"

جناتیوں نے طعنہ دیا، بہت سا کھا لینا بڑی بات نہیں، ہمارے ہاں بھینسیں ناند کی ناند صاف کر جاتی ہیں، کوئی "گن" ہو تو بات ہے۔ رام دلارے ہنس کے "برہا" گانے بیٹھ گیا۔ اب جناتیوں کی طرف سے

---

نوٹ: "مقامی رنگ" پیدا کرنے کے لئے اس فسانے میں بنارس کمشنری کے دیہاتیوں کی زبان لکھی گئی ہے۔

باقاعدہ مقابلہ شروع کردیا گیا جب یہ ایک برہا گا چکتا۔ وہ جواباً دوسرا گاتے، جیسے ہی وہ خاموش ہوتے یہ تیسرا شروع کردیتا۔ غرض یوں ہی سوال وجواب کا سلسلہ گھنٹوں جاری رہا۔ مگر ان میں اور رام دلارے میں فرق یہ تھا کہ وہ سنی سنائی چیزیں گاتے تھے اور یہ خوش الحانی یہ کہتا اور گاتا جاتا تھا۔ کئی کئی آدمیوں نے مل مل کے مقابلہ کیا، مگر اپنے بل بوتے پر کھڑا ہونے والا دوسروں کے سہارے پر بھروسا کرنے والوں کو ہمیشہ مار گراتا ہے۔ اس لئے رام دلارے کے آگے ایک کی بھی نہ چلی اور سب کے سب سیلی ہوئی آتشبازی کی طرح پھس پھسا کے رہ گئے۔

جناتیوں نے جب یہ دیکھا کہ برہے میں جیتنا محال ہے تو مقابلہ کا رُخ بدل دیا۔ "سُرکی" چھیڑ دی، یہ بلا کی چیز ہے، اس کا نہ اور ہے نہ چھور! "مہا بھارت ورامائن کے زمانہ سے قصہ شروع ہوتا ہے اور انتہا ہوتی ہے آج کل کے زمانے پر۔ جتنے قصے اور فسانے دیہاتوں میں بھولے بھٹکے یاد رہ گئے ہیں وہ سب اس میں شامل ہیں اور سب کی تان امیروں کی تعریف پر ٹوٹتی ہے۔ اس کا سلسلہ ہفتوں جاری رہ سکتا ہے، اس لئے جب جناتیوں نے "سُرکی" چھیڑی تو رام دلارے مسکرانے لگا، وہ جانتا تھا کہ حریف نے "برہے" میں شکست کھانے کے بعد "باقاعدہ پسپائی" کے لئے یہ صورت نکالی ہے۔ وہ خاموش تو ہوگیا مگر موقع بموقع اپنے وار سے باز نہ آیا، جہاں مقابل چوکا یا کوئی "کڑی" بھول کے اٹکا اس نے فوراً تصحیح کردی یا لقمہ دیدیا۔ غرض "سُرکی" میں بھی جیت کا سہرا اسی کے سر رہا اور جناتی کئی محاذ پر شکست کھانے کی وجہ سے جھلّانے لگے۔

جب دولھا کے باپ نے دیکھا کہ جناتیوں کے تیور اچھے نہیں ہیں اور رنگ میں بھنگ ہونے والا ہے، تو اُس نے اپنے ہفتاد سالہ تجربے سے کام لیا اور اپنے ساتھی نوجوانوں کو سمجھایا کہ رات زیادہ آئی، تھوڑی دیر سب لوگ سو رہیں، پھر صبح مقابلہ ہو رہیگا۔ بارے سب نے مان لیا، چلمیں بھری گئیں، اکڑوں بیٹھ کے، ہاتھ کا چونگا بنا کے، اور اُس میں چلم رکھ کے سب نے دو دو چار چار لمبے لمبے "کش مارے" اور وہیں درختوں کے نیچے، تاروں کی چھاؤں میں "انگوچھا بچھا بچھا کے لمبی تانی"۔ جاگا ہوا فتنہ یوں تھوڑی دیر کے لئے سو گیا۔

---

صبح سویرے ہی گاؤں میں شب کے مقابلے اور گاؤں والوں کی شکست کی خبر گرمیوں کی آگ کی طرح پھیل گئی، ہر شخص چاہے ہو یا پاسی، شیخ ہو یا برہمن، پرجا ہو یا زمیندار، اپنی اپنی جگہ بل کھانے لگا۔ گاؤں کی عزت کا ہر ایک کو خیال تھا، یہ ناک کٹنے والی بات ہی تھی کہ چار کوس سے برات آئے اور چھیدی پور والوں کو ہر بات میں ہرا کے چلی جائے۔ رام دلارے کھانے میں بھی جیتے اور گانے میں بھی۔ یہ نہیں ہو سکتا تھا۔

مبھگ ہنسائی نہیں سہی جاتی تھی۔ اسی لئے اس "سورما" کو نیچا دکھانے اور اپنے ہاں کے اہیروں کا دل بڑھانے کے لئے ہر فرقے اور پیشے کا آدمی باغ میں آکے جمع ہوگیا۔

وہاں وقتی اکھاڑہ کھودا گیا تھا، جناتی اور براتی مل جل کے ورزش کرنے والے تھے، کوئی لنگوٹ کس رہا تھا، کوئی جانگھیا پہن رہا تھا، کسی نے ایک معمولی سی چیٹ سے ستر پوشی کرلی، اور کسی نے لنگی ہی کا "کاچھا" باندھ لیا۔ جوان ڈنڈ، بیٹھک، سپاٹے میں مشغول ہوئے، لونڈے اپنی کسرت کے کرتب دکھانے لگے۔ ان میں سے کوئی چند قدم دوڑ کے آتا اور بڑی پھرتی سے ہاتھوں پر ٹیک لگا کے ایک ساتھ کئی کئی قلابازیاں اس صفائی سے کھاتا کہ سوائے ہتھیلیوں اور پنجوں کے کوئی حصہ جسم خاک سے مس نہ ہوتا۔ کوئی دوڑ کے زمین سے ڈیڑھ دو گز بلند اُچکتا اور ہوا میں گرہ لگاتا۔ کوئی لاٹھی کے سہارے بہت لمبا اور بلند پھاندتا اور کوئی "جھٹھرا" ایسے صحیح نشانے سے پھینکتا کہ درخت کی جون سی پتی تاکتا وہی لوٹ کے زمین پر گرتی اور دوسروں پر "رپ" تک نہ آتا۔

رام دُلارے بھی انگڑائی لیتا ہوا اُٹھا اور لنگوٹ باندھ کے اکھاڑے میں اُتر گیا۔ پہلے اُس نے شانوں اور گردنوں پر مٹی لگائی، پھر ڈنڈ کرنے شروع کئے۔ جب اُن کی تعداد دو ڈھائی سو سے زائد ہوچکی تو وہ بیٹھک اور سپاٹا لگانے لگا، جب اُن کے اعداد بھی ڈنڈ کے قریب قریب پہنچ گئے تو وہ مگدروں کی اس جوڑی کی طرف متوجہ ہوا، جسے چھیدی پور میں دو ہی ایک آدمی اُٹھا سکتے تھے اور جو محض قوت کی آزمائش ہی کے لئے بنوائی گئی تھیں۔ رام دلارے اس جوڑی کو آدھ گھنٹے تک طرح طرح سے ہلاتا رہا، پھر براتیوں کے اصرار سے اس نے دس بارہ نوجوانوں کو زور کرایا اور اکھاڑے میں قدم گاڑ کے مبارز طلب نگاہوں سے جناتیوں کو دیکھنے لگا چھیدی پور والوں میں سے دو تین جوان جنہیں اپنے ورزشی جسم اور داؤ پیچ پر گھمنڈ ملتا تھا مقابلے کے لئے اکھاڑے میں اُترنے کا قصد رکھتے تھے، مگر رام دُلارے کی ورزش اور قوت کا حال دیکھ کے خاموش ہو رہے۔

رام دُلارے اور اُس کے ساتھی جب اکھاڑے سے نکلے تو جناتیوں نے تازہ تازہ دودھ سے بھری ہوئی بالٹیاں اور ایک جھوا بھر بھیگا ہوا چنا لا کے رکھ دیا۔ ہر ایک چنا "چابنے" لگا۔ رام دُلارے بھی ٹہل ٹہل کے جسم سکھاتا اور چنا کھاتا رہا۔ جب جسم خشک ہوگیا تو وہ ایک پوری بالٹی دودھ پی گیا، اور کپڑے پہن کے ایک درخت کے تنے سے سہارا لگا کے زمین پر بیٹھ گیا اور لڑکوں کی اُچک پھاند دیکھنے لگا۔

مگر اہیروں کی برات میں اُن کا ہیرو نچلا نہیں بیٹھ سکتا، یہ بات نہ لڑکے والوں کو بھاتی ہے اور نہ تماشائیوں کو۔ براتیوں کو یہ کد ہوتی ہے کہ جناتی کسی بات میں نہ جیتنے پائیں، جناتیوں کو یہ خیال رہتا ہے کہ ان کو کسی نہ کسی مقابلے میں تو ہرانا ہی چاہئے۔ اس لئے اس موقع پر بھی اب اصرار شروع ہوا کہ ناچ میں مقابلہ ہونا چاہئے۔ رام دلارے

اِس فن میں بھی براتیوں کی نظر میں یگانۂ روزگار تھا، اب اس سے بہتر موقع اس "کرتب" کے دکھانے کا اور کیا ہو سکتا تھا۔ قریب قریب گاؤں بھر جمع تھا "سب اِس بیر کے گُن دیکھنے آئے تھے"۔ بھلا یہ وقت خاموشی کا تھا؟ رام دلارے با وجود شدید اصرار کے پہلے تو ٹالتا رہا مگر جب اہیر ٹولی سے اہیرنوں نے اپنے گھروں کے سامنے کھڑے ہو کے طعنے دینا شروع کئے اور دو ایک ناچنے تھرکنے بھی لگیں تو اُسے بھی جوش آگیا اور وہ اُٹھ کے کھڑا ہو گیا۔ پھر بھی ابتدا اس نے بھجن والے برہے سے کی۔

رام رام کی بھجن کرو۔ رام پر دھرو دھیان
محرم ہوئے وہی پہچانے۔ ایسا دیس ہمارا ہے
جہاں جہاں جائے بیرن ہو بیٹھے بھُن بھُن سے نیارا ہے
جات برن پوچھے نا کوئی، پوچھت نا گھر بھوارا ہے
جھلک بوند گرے جل ہی ماں، نا میٹھا نا کھارا ہے
سندر مدل بیچ نوبت باجے، مُرلی بین ستارا ہے
محرم ہوئے وہی پہچانے، ایسا دیس ہمارا ہے
رام رام کی بھجن کرو۔ رام پر کرو دھیان[1]

مگر جوں جوں جوش بڑھتا گیا اور اہیرنوں کی طرف سے جواب ملتا گیا، وہ فی البدیہہ برہے موزوں کرتا گیا۔ ہر برہے کے بعد وہ اہیروں کا ناچ ناچتا تھا۔ کبھی کمر پر دونوں ہاتھ رکھ کے محض سر و سینہ زور زور سے ہلاتا تھا کبھی صرف کولھے اور کمر کو حرکت دیتا تھا اور کبھی ایک پاؤں کی ایڑی پر لٹو کی طرح بڑی تیزی سے گھومتا تھا۔ اہیرنیں بھی ہاتھ چمکا چمکا کے اور گالیاں دے دیکے ناچتی جاتی تھیں، اور ہر برہے کا جواب گیت سے دیتی تھیں، مگر کیلے کے درختوں میں کھجور کے پیڑ کی مضبوطی کہاں؟ جہاں دو چار سخت جھونکے آئے اور وہ دُہرے ہو گئے!

---

[1] رام رام کرو اور اسی کا دھیان رکھو۔ ہم جہاں کے ہیں اُسے سوائے محرم اسرار کے کوئی نہیں جانتا۔ ہم (اس دنیا میں) جہاں جاتے ہیں اجنبی ہی معلوم ہوتے ہیں۔ نہ کوئی ہم سے ہماری ذات کی بابت دریافت کرتا ہے اور نہ کوئی ہمارا وطن پوچھتا ہے (حقیقت یہ ہے کہ) ہم جہاں کے ہیں اسے سوائے محرم اسرار کے اور کوئی نہیں جانتا۔ جب پانی کی بوند پانی ہی میں مل جاتی ہے تو اُس کے ذائقے میں کوئی فرق نہیں ہوجاتا اور جب مختلف باجے ایک ساتھ بجتے ہیں تو اُن کی آوازوں میں تفریق نہیں کی جاسکتی۔ (حقیقت یہ ہے کہ ہم جہاں کے ہیں اُسے سوائے محرم کے کوئی نہیں بتا سکتا، اس لئے بس رام رام کرو اور اسی کا دھیان رکھو۔

جب اہیرنوں نے دیکھا کہ اُن کے ہاں گیتوں اور گالیوں کا ذخیرہ ختم ہو چلا ہے اور بیاہ کا سارا کام مقابلے کی وجہ سے بند ہوا جاہتا ہے تو اُن میں سے دو تین دوڑی ہوئی نولاکھی کے پاس پہنچیں۔ اُس نے عمر کی صرف اٹھارہ بہاریں دیکھی تھیں کہ اچانک گرفتارِ خزاں ہوگئی تھی۔ جوان شوہر گونا کراتے ہی سُرگ باش ہوگیا تھا۔ وہ اب بیوہ تھی، نہ اُس کی مانگ میں "سیندور" تھا نہ ہاتھوں میں چوڑیاں اور نہ بدن پہ رنگین ساری۔ اس کے لئے تو اب گھر کا ایک کونا تھا، خاموشی تھی اور سپید کپڑے۔ وہ بیاہ برات میں کیا منہ لیکے جاتی۔ ایسے گھر میں تو اس کی موجودگی ہی بدشگونی کے لئے کافی سمجھی جاتی۔

مگر سکھیاں بھلا اس وقت ان باتوں کو کہاں دھیان میں لاتی تھیں۔ گاؤں بھر کی ناک کٹ رہی تھی۔ رام دلارے ہر بات میں جیتتا چلا جارہا تھا۔ اہیر اس کے مقابلے سے عاجز آچکے تھے، اب کیا اہیرنیں بھی اپنے مردوں کی طرح کم ہمت تھیں کہ "ہاتھ پاؤں ڈال کے بیٹھ رہتیں"۔ نولاکھی ناچنے گانے کی ماہر تھی، جوان تھی، بال بچوں والی نہ تھی، شادی بیاہ کا اُسے کام کاج نہ کرنا تھا۔ اس سے زیادہ اس مقابلے کے لئے کوئی موزوں نہیں ہوسکتا تھا۔ بس سب مِل کے اُسے کھینچ لائیں۔

نولاکھی کو پس وپیش اس لئے تھا کہ اس کی بیوگی کے زمانہ میں اُس کے پاس بہت سے منچلے اہیروں کی طرح رام دُلارے کا بھی پیغام آچکا تھا، وہ جانتی تھی کہ وہ کشتی اور پہلوانی کی طرح ناچنے گانے میں بھی مشاق ہے۔ تب سے وہ اس کا تذکرہ سُن سُنکر اس کی جھلک دیکھنے کے لئے بےچین بھی ہورہی تھی۔ اس کا یہ بھی جی چاہتا تھا کہ وہ رام دلارے کو اس مقابلے میں ہراکے یہ دکھادے کہ اس کا "حوصلہ کرنا" ہر ایک کا کام نہیں۔ مگر جتنی رام دلارے تک پہونچنے اور اُس کے مقابلے کی خواہش بڑھتی اتنی ہی شرم بھی بڑھتی تھی۔ وہ اسی "ہیس بیس" میں تھی کہ سکھیوں نے زبردستی ساتھ چلنے پر مجبور کیا۔ اور وہ دل ہی دل میں جھینپتی، شرماتی، نظریں نیچی کئے چلی۔

آموں کے باغ کے پاس پنچکر اُس نے پہلی بار مقابل پر نظر ڈالی، دیکھا ایک جوان کھڑا ہے۔ گندمی رنگ، گول چہرہ، چمکتی ہوئی آنکھیں، کانوں میں موٹی موٹی "مرکیاں"۔ گلے میں اشرفیوں کا کنٹھا، سانڈ کا سا سینہ، "باگھ" کی سی کمر، ساری سج دھج پہلوانوں کی۔ ایسا معلوم ہوا کہ جیسے کسی نے دل میں بڑے زور سے چٹکی لی۔ یہ تو مرے ہوے سوامی سے ملتی جلتی ہوئی صورت تھی! گھبراکے جھجکی، مگر سکھیوں نے ڈھکیل کے سب کے آگے کردیا۔

براتیوں میں سے کئی ایک نولاکھی کو پہچانتے تھے، اُس کے حُسن اور اُس کے ناچ کے اکثر گھایل تھے۔ اس لئے رام دُلارے کے گرد بیٹھے ہوئے مجمع میں ایک اضطرابی لہر سی دوڑ گئی۔ رام دلار

نے اس کیفیت کو محسوس کیا اور وہ ناچتے ناچتے ٹھٹک کے رُک گیا۔ اہیروں نے ایک دوسرے کے پہلو میں کہنیاں ماریں اور بولے "اب مکابلا برابر کا بھوا۔ رام دُلارے ایک ترپھ، نولاکھی دوسری ترپھ!"

رام دُلارے نے نولاکھی کا نام سنتے ہی اسے بغور دیکھا۔ "بادل ماں جیسا چندرما چمکے" ویسا ہی میلی ساری میں اس کا چہرہ دمک رہا تھا۔ اس پر آفت "گیُوا ایسی بڑی بڑی مدبھری آنکھیں اور ہنس ایسی لمبی اور بیڑھی گردن" سڈول بھرا بھرا جسم "نئے پودے کی طرح نرم نرم ہاتھ پاؤں"، "پھُرتیلے پچھیڑے کی ایسی بوٹی بوٹی پھڑکتی ہوئی"۔ "بڑی سند جان پڑی" ایسا معلوم ہوا کہ جیسے اس نے نولاکھی کو دیکھا ہی نہیں بلکہ ساتھ ہی ساتھ کئی لبریز جام بھی چڑھا لئے اسلئے کہ وہ اپنے میں عجیب طرح کی سرخوشی محسوس کر کے ایک پرانا برہا ناچ ناچ کے گانے لگا:۔

ایک سمے میں ہری روپ بدل لال، دھیلیں بیدکا بھیس
کھوری کا کھوری گھومے بیدوا، سہر ماں کو نو ہے بیماری؟
اپنے محل سے نکلن رادھکا، دیکھلن بیدا صورت تمہاری
آؤ نہ بیدا میری نگریاں، پہچانو میری بیماری
نا دیکھوں توری سر وی گرمی، نا دیکھوں توری بیماری
تم ناری اس بھنگ بھئی ہو، بگڑ گئی ہے سب ناری
آؤ نہ بیدا میری نگریاں، کھدمت کر بے تمہاری
اور دیب ہم دھن دولت، اور و جاگہ جمیداری
اور دیبا گوکلا کا رجوا، بیٹھل کر یہا بیہاری

---

۵۱ اب مقابلہ برابر کا ہوا، رام دُلارے ایک طرف نولاکھی دوسری طرف۔

۵۲ ایک بار کرشن نے بھیس بدلا اور وید بنکے گلی گلی گھومنا اور پکارنا شروع کیا کہ اس شہر میں کوئی بیماری تو نہیں ہے؟

۵۳ (یہ صدا سنتے ہی) رادھا اپنے محل سے نکل پڑیں اور وید کی صورت دیکھ کے پہچان کے بولیں "اے ویدجی، ادھر آئیے، ذرا میری بیماری تو پہچانیئے۔" انھوں نے کہا "میں تمہاری بیماری بھلا کیا پہچانوں گا، تم تو خود ایسی آفت روزگار ہو کہ تمھیں دیکھتے ہی میری نبضیں چھوٹی جاتی ہیں۔" اس پر رادھا بولیں "اچھا میرے پاس تو آئیے، میں آپ کی خدمت کرونگی، آپ کو روپیہ پیسہ، جگہ زمینداری سب کچھ دوں گی۔ گوکل کا راج نذر کروں گی۔ بس ٹھاٹھ سے بیٹھ کے حکومت کیجئے۔" وید نے جواب دیا "مجھے تمہاری دولت تمہاری زمینداری، اور تمہارے راج کی خواہش نہیں۔ میں تو محبت کا بھوکا ہوں، سو اگر تم مجھے اپنا شوہر بنالو تو البتہ میں راضی ہوں!"

ناچا ہوں تو دھن دولت، نا لیبوں تو رجگہ جمد اری
ناچا ہیں گو کلا کا رجوا، ناہیں کربے بیھا ر ی
ہم چاہیں رسوں کا کلیا، ہم ہی پُرس توں ناری

آخری ٹکڑا "ہم ہی پُرس تون ناری" رام دلارے نے آگے بڑھکے اور تولاکھی کی طرف اشارہ کر کے اس اس طرح کولھے کو حرکت دے کے گایا کہ سارا مجمع ہنستے ہنستے بیتاب ہوگیا۔ تولاکھی بھی دل ہی دل میں کٹ گئی۔ مگر حریف کے پہلے ہی وار میں جھجک کے پیچھے ہٹ جانا شکست ماننے کا پیش خیمہ تھا۔ اور وہ اس کے لئے تیار نہ تھی۔ وہ ہمیشہ اس طرح کے مقابلوں میں ورّ رہی تھی، اس لئے قبل اس کے کہ رام دُلارے کچھ اور کہہ سکے اُسنے اِس بِرہے کی آخری کڑی حد درجہ تحقیر آمیز لہجہ میں ہاتھ چمکا کے گا دی۔

"نیا پر چڑھ کے گول کاٹے لا کنہیا آکھر جتیا کا توں آہیر!"[1]

اہیرنوں اور سنا تیوں نے اِس حاضر جوابی پر اسس زور کا قہقہہ لگایا کہ رام دلارے اور اُس کے ساتھی بالکل ہی جھینپ گئے۔

ناگن نے سپیرے کا پہلا وار خالی ہی نہیں دیا بلکہ خود چوٹ کر گئی!

---

گھنٹوں مقابلہ ہوتا رہا۔ دونوں نے اس قدر برہے اور گیت گائے کہ گلے پڑ گئے۔ اب خاموش ناچ کا جواب ناچ سے دیا جا رہا تھا۔ رام دلارے نے کُرتہ اُتار کر پھینکدیا تھا" دھوتی کا کاچھا کس لیا تھا تولاکھی نے ساری کا آنچل کمر میں لپیٹ لیا تھا اور "پھینٹی" لنگی کی طرح یوں کھینچ کر پیچھے کھونس لی تھی کہ گوری گوری پنڈلیاں صاف دکھائی دیتی تھیں۔ چہرے پر پسینے کی بوندیں گلاب کی پتیوں پر شبنم کے قطروں کی طرح جھلک رہی تھیں۔ آنکھیں خون سے بھری کٹوریاں ہو رہی تھیں، ہونٹ بالکل شفتی تھے، مگر مسکراہٹ سے دانتوں کی بتیسی بار بار چمک اُٹھتی تھی اور کمر اور کولھے کی حرکت برابر مشین کی طرح جاری تھی۔

رام دُلارے کو زیادہ تکان نہ تھی، وہ مرد تھا، پہلوان تھا، بن بیاہا تھا، وہ دس بارہ گھنٹے ایک طرح ناچ سکتا تھا۔ مگر مقابل کوئی مرد نہ تھا، ایک نازک اندام سیم بدن عورت تھی، پھر بھی وہ گھنٹوں سے کھڑی برابر کا مقابلہ کر رہی تھی، ہر برہے کے جواب میں کوئی برہا یا گیت گاتی، جب تک گلا نہ پڑا تھا خاموش نہ ہوئی تھی ناچتی بھی اس خوبی اور دلفریبی سے تھی کہ جسم کی ہر حرکت اور اعضا کی ایک ایک جنبش بوڑھے "پھونس" اہیروں کے دل و دماغ میں آگ لگا دیتی تھی۔ اس کا استقلال یہ بتاتا تھا کہ وہ بات پر جان دیدیگی مگر ہار نہ مانے گی۔

---

[1] کنھیا کشتی پر چڑھ کے چکر لگاتے ہو، یعنی ہر پھر کے اپنے ہی مطلب کی کہتے ہو، آخر تم ذات کے اہیر ہی ہونا!

انداز کہتا تھا کہ تھک کے چور ہوگئی ہے، مگر مسکراہٹ بتاتی تھی کہ جب تک دم میں دم ہے ناچے جائیگی۔
رام دلارے نادیدہ عاشق تھا، پیغام بھیج چکا تھا، آج اس باہمت مقابلہ نے اس کے دل میں وہ جذبۂ ایثار پیدا کر دیا جو وفور محبت ہی کے بعد ممکن ہے۔
اس نے دفعتہً انگڑائی لی اور مسکراتا ہوا آگے بڑھا، نولاکھی ناچتے ناچتے گھبرا کے ٹھٹکی پھر سنکگڑی ہوئی گئی
رام دلارے نے اس کے قدموں کی طرف ہاتھ لے جا کے کہا "دیوئی جی ہم ہار گئی لیں، تہارا اس ناچ اِہ دیس مال کیھو کا نا آوت!" بجانیتوں نے اس پر خوب خوب تالیاں بجائیں اور فقرے کسے، اہیروں نے گالیاں دے دیکے "ہار گوا! ہار گوا!" کا شور مچایا۔ مگر نولاکھی نے رام دلارے پر ایک چھلکتی ہوئی نظر ڈالی اور سر جھکائے چپکی اپنے جھونپڑی میں چلی گئی۔ نگاہیں کہتی تھیں کہ رام دلارے کے شکست مان لینے نے جیت کو ہار بنا دیا اور ہار کو جیت!
سپیرے نے ناگن کو جڑی سنگھا کر مدہوش کر دیا تھا، اب وہ اس کے قابو میں تھی۔

---

اس واقعے کے پندرھویں دن رام دلارے چھیدی پور پھر آیا، دن بھر اہیر ٹولی میں رہا، شام کو جب رام نگر واپس جانے لگا تو نولاکھی سرخ چادر اوڑھے اس کے پیچھے پیچھے تھی اور سکھیاں بابل گا رہی تھیں مگر رام دلارے کا انداز ہی نرالا تھا، وہ بائیں کاندھے پر لاٹھی رکھے اُسے الٹے ہاتھ سے سنبھالے تھا، اور دہنا ہاتھ کبھی کان پر، کبھی کمر پر رکھتا اور مستانہ وار ناچتا اور گاتا جاتا تھا۔

رام رام کی بھجن کرو، رام پر دھرو دھیان
محرم ہوے وہی پہچانے۔ ایسا جوڑا ہمارا ہے
جہاں جہاں جائے اپنی ہو بیٹھے، ایسا موہن پیارا ہے
انکھیاں اِہ کی کھنجر ایسی، چلیا اہ کی دھارا ہے
دیکھو پیچھو ایہر دیکھو، ای ہی ہمرا پیارا ہے
اہی سے ہار کے اِہ کے جیتا، اِی ہے گھات کٹارا ہے
ایسی گھتیا نا کوئی جانے، جانے رام دلارا ہے!
محرم ہوئے وہی پہچانے، ایسا جوڑ ہمارا ہے
رام رام کی بھجن کرو، رام پر دھرو دھیان

---

۵۱ دیوی میں ہار گیا۔ تمہارا سا ناچ اس ملک میں کسی کو نہیں آتا۔
۵۲ ہار گیا ہار گیا۔ ۵۳ رام رام کرو اور اسی کا دھیان رکھو۔ میرے کفو کو سوائے خاص خاص لوگوں کے ہر ایک نہیں پہچان سکتا

وہ ہر کڑی پر رک کے کھڑا ہو جاتا، کولھے اور کمر کو حرکت دیتا، پھر ناچتا ہوا نولکھی کے گرد گھومتا اور آگے بڑھتا۔ نولکھی شرماتی، لجاتی، بدن چراتی، مگر گھونگھٹ سے "تیر نیم کش" مارنے سے باز نہ آتی تھی۔ ہاں ہاں، سپیرے کے منتروں نے ناگن کو ایسا رام کیا تھا کہ وہ اب اس کے گلے کا ہار تھی!

---

# جواہر پارے

خدا اس بات کو پسند کرتا ہے کہ دردمندوں اور مصیبت زدوں کی مدد کی جائے۔

تم جہاں کہیں رہو خدا سے ڈرتے رہو۔ اور نیکیوں سے بدیوں کو مٹاتے رہو، اور لوگوں کے ساتھ حسن اخلاق سے پیش آتے رہو۔

جو آدمی زمین والوں پر رحم نہیں کرتا آسمان والا یعنی خدا بھی اس پر رحم نہیں کرتا۔

جو رحم نہیں کرے گا، اس پر رحم نہیں کیا جائیگا، جو معاف نہیں کریگا وہ معاف نہیں کیا جائے گا۔

قریبی رشتہ داروں کے ساتھ بھلائی سے پیش آنا عمر کو دراز کرتا ہے، اور چھپا کر خیرات کرنا غصہ کو فرو کرتا ہے۔

نیکی وہ ہے جس سے انسان کی روح کو سکون ہو اور دل میں اطمینان پیدا ہو، اور گناہ وہ ہے جس سے نہ انسان کی روح کو سکون ہوتا ہو اور نہ دل میں اطمینان پیدا ہوتا ہو۔

وعدہ ایک طرح کا قرض ہے۔ کم بختی ہے اس کی جو وعدہ کرے اور پھر اس وعدہ کے خلاف کرے۔

قناعت ایک ایسی دولت ہے جو کبھی ختم نہیں ہوتی۔

مال و دولت کو بیجا اڑانے سے پرہیز کرو۔ اور میانہ روی اختیار کرو۔

امانت میں ایمانداری کرنا روزی کو کھینچ لاتا ہے۔

کاموں میں کام وہی اچھا ہے جس میں نہ افراط ہو نہ تفریط ہو، یعنی میانہ روی ہو۔

---

(بقیہ حاشیہ صفحۂ گذشتہ) وہ جہاں جاتی ہے اپنی موہنی اور پیاری صورت کی وجہ سے دل میں گھر کر لیتی ہے۔ اسکی آنکھیں خنجر ہیں، اس کی چال میں دریا کی روانی ہے۔ اے پنچو ادھر دیکھو، یہی میری پیاری ہے۔ اسی سے ہار کے میں نے اسے جیت لیا یہی ترکیب سب سے زیادہ کارگر تھی۔ ایسی چالیں سوائے رام ملارے کے دوسروں کو نہیں آتیں۔ یہی تو وجہ ہے کہ) مجھے کوئی کبھی سوائے مخصوص لوگوں کے ہر کس و ناکس نہیں پہچان سکتا۔ (اور اسی لئے فرض ہے کہ) رام رام کرو اور اسی کا دھیان کرو!



منشی سکھدیوپرشاد سنہا بسمل الہ آبادی



مسٹر پرکاش چندر ایم-اے-پی-اچ-ڈی (لندن)

آپ رسالہ زمانہ کے قدیم قدردان رائے بہادر بابو مرلی لال صاحب ریٹائرڈ ڈسٹرکٹ و سشن جج بنارس کے فرزندارجمند ہیں۔ الہ آباد یونیورسٹی سے فارغ التحصیل ہونیکے بعد آپ مزید تکمیل تعلیم کی غرض سے انگلستان تشریف لیگئے اور دو سال کے بعد لندن یونیورسٹی سے پی-ایچ-ڈی کی ڈگری حاصل کرکے اب ہندوستان واپس آگئے ہیں۔

# تنقید کتب

## جذباتِ بسمل

یہ منشی سکھ دیو پرشاد بسمل الہ آبادی کے شاعرانہ کلام کا مجموعہ ہے جسے منشی کنہیا لال صاحب ایم۔ اے، ایل ایل بی، ایڈووکیٹ الہ آباد و سابق ایڈیٹر رسالہ "چاند" (اردو) نے مرتب کر کے انڈین پریس لمیٹڈ الہ آباد سے شائع کیا ہے[1] اس کی تقطیع بڑی، کاغذ عمدہ چکنا اور کتابت و طباعت نہایت نفیس اور دیدہ زیب ہے۔ آرٹ پیپر پر اکیس[21] تصویریں بھی ہدیۂ ناظرین ہیں جن میں تیرہ[13] تصاویر یک رنگی اور فن مصوری کی شاہکار ہیں۔ لکھائی چھپائی صفائی کے اعتبار سے اس کتاب کو انڈین پریس کے حسنِ طباعت کا ایک دل خوش کن نمونہ سمجھنا چاہیئے۔

شروع میں آنریبل سر عبد القادر صاحب نے ایک مقدمہ لکھا ہے جس میں "جذبات بسمل" کی خوبیاں بوجہ احسن نمایاں کی گئی ہیں۔

منشی سکھدیو پرشاد سنہا بسمل حضرت نوح ناروی کے شاگرد رشید ہیں، شاعری کی طرف آپ کا اوائل عمر ہی سے رجحان طبع تھا، جذبات بسمل کے دیکھنے سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ حضرت بسمل کی طبیعت خزن ملال اور رنگینی و مستی کا ایک دلچسپ مجموعہ ہے بعض مقامات پر اِن کا طائر فکر بڑی دور کی خبر لاتا ہے مثلاً:۔

نزدیک سے کب دور سمجھتا ہوں میں — یہ شیوہ و دستور سمجھتا ہوں میں
ہر سانس انا الحق نہ کہے کیوں بسمل — اپنے کو جو منصور سمجھتا ہوں میں

آپ کی بعض رباعیات کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ یونان کے حکما، رواقئین تشکگین (Stoics) کی طرح فلسفہ قنوطیت (Pessimism) یعنی دنیا ہیچ است و کار دنیا ہمہ ہیچ کے قایل ہیں۔ فرماتے ہیں:۔

کچھ سوچ سمجھ کر ہو نثار ہستی — اُترے گا کبھی دوش سے بار ہستی
بھولو نہ بہت باغ جہاں پر بسمل — دو دن کے لئے ہے یہ بہار ہستی

---

[1] مطبوعہ انڈین پریس لمیٹڈ الہ آباد۔ قیمت للعہ/

کیا تذکرہ وہم و گمانِ ہستی　　　مٹ جائیگا اک روز نشانِ ہستی
مٹی کا گھروندا اِسے سمجھو بسمل　　　ذرّوں سے بنا ہے یہ مکانِ ہستی

اسی طرح ایک مصرع میں فرماتے ہیں " دھوکے کی یہ ٹٹی ہے بہارِ ہستی "
دوسری جگہ فرماتے ہیں:-

دنیا میں جس نے رہ کر دنیا کو ہیچ سمجھا　　　وہ اِس کا راز سمجھا وہ اس کا پیچ سمجھا

منجملہ دیگر اصنافِ سخن کے بسمل صاحب کو سیرت نگاری میں بھی دستگاہ حاصل ہے۔ سری کرشن جی، مہاتما گاندھی، پنڈت موتی لال نہرو، پنڈت جواہر لال نہرو، اور مسٹر بال گنگا دھر تلک پر جو نظمیں آپ نے لکھی ہیں اُن میں فنِ سیرت نگاری کا حق ادا کر دیا ہے۔

بسمل صاحب اپنے کلام کی رو سے ہندو بھی ہیں اور مسلمان بھی، اور "با مسلماں اللہ اللہ با ہنوداں رام رام" کے اصول پر عمل کرتے ہیں۔ درحقیقت شعرا کا مذہب "مذہبِ عشق" ہوتا ہے، حضرت بسمل کو بھی ہر جگہ معبودِ حقیقی نظر آتا ہے۔

مجھے ہے واسطہ دیر و حرم دونوں سے اے بسمل　　　کہ میں ہندو ہوں ہندو میں مسلماں ہوں مسلماں میں
مطلب ہے عبادت سے مجھ کو، مطلب ہے پرستش سے مجھکو　　　جس در پہ جھکایا سر میں نے، کعبہ تھا وہی بتخانہ تھا
رہا نگاہ کے آگے کبھی حرم کبھی دیر　　　کہاں کہاں پھرے ہم اُن کی جستجو کرتے
ہمیں ہے واسطہ ہر مذہب سے بسمل　　　نہیں ہے کوئی بھی مذہب ہمارا

جو لوگ فلسفۂ اتحاد سے واقف ہیں وہ خوب جانتے ہیں کہ ہندوستان کی نجات اتفاق و اتحادِ باہمی میں مضمر ہے، لیکن بعض دراندازاور غرض آشنا افراد ایسے ہیں جو لیڈری، ایڈیٹری، مولویت اور پنڈتائی کے بھیس میں نفاق و شقاق کی چنگاریاں اس طرح چھوڑتے چلے جاتے ہیں کہ ہندو مسلمان اور دیگر فرقوں میں آئے دن سر پھٹول رہتی ہے۔ حضرت بسمل ان نفاق انگیزوں اور فتنہ پردازوں کی یہ تخریبی حرکتیں دیکھ دیکھ کر خون کے آنسو روتے ہیں اور اس طرح درسِ اتحاد و عمل دیتے ہیں ؎

ہنستا ہے زمانہ دل میں، اسے سوچو تو سہی سمجھو تو سہی　　　اے شیخ و برہمن اب رکھو مذہب کا رونا ایک طرف
ہندو بھی مسلمان بھی رستہ سے بھٹک کر　　　میدانِ ترقی کی سڑک کوٹ رہے ہیں
آپس کی لڑائی سے ہوا نفع یہ بسمل　　　رشتے جو محبت کے تھے وہ ٹوٹ رہے ہیں

جس سے جھگڑا ہو، اُٹھے جس سے زمانے میں فساد　　　ایسے مضمون کبھی اخبار میں لکھا نہ کرو

غلط ہے ختم آپس کی لڑائی ہو نہیں سکتی
کدورت آگئی دل میں صفائی ہو نہیں سکتی

---

فقط ان مذہبی جھگڑوں سے ملتی سب کو روٹی ہے
نہ اب داڑھی وہ داڑھی ہے نہ اب چوٹی وہ چوٹی ہے

---

اب ہے نہ میل جول نہ الفت کا رنگ ہے
آپس کی نوک جھونک ہے آپس کی جنگ ہے

---

سنگھٹن ہے تو کہیں تنظیم ہے
کام اب لڑنے کا یوں تقسیم ہے

اگرچہ بسمل کی طبع رواں میں حد درجہ کا تنوع ہے مگر بعض مخصوص مضامین ان کے دل کو اس قدر پسند ہیں کہ وہ ان پر ہر پھیر کے طرح طرح سے تم فرسائی کرتے ہیں۔ مثلاً بسمل صاحب وادی ایمن اور کوہ طور کی بہت سیر کرتے ہیں اور مختلف آن بان کے ساتھ کوہ طور پر جاتے ہیں۔ چند نمونے ملاحظہ ہوں:۔

کلیم سے یہ کہا برق نے سر طور
مجھے تو آپ کی آنکھوں کو آزمانا تھا

---

اللہ رے برقِ حسن کی یہ گرم جوشیاں
موسیٰ کو ہوش بھی نہ رہا طور جل گیا

---

کہتی ہے جس کو خلق تجلیِ برقِ طور
ہلکی سی وہ جھلک تھی تری جلوہ گاہ کی

---

نور حق میں اسے سمجھتا ہوں
طور پر جو چراغ جلتا ہے

دوسرے بسمل صاحب انگڑائیاں بھی بہت لیتے ہیں، اور یہ خصوصیت ان کو لکھنؤ اسکول کے تتبع سے حاصل ہوئی ہے۔ حالانکہ آجکل خود لکھنؤ والے ایسے مضامین ترک کرتے جاتے ہیں۔ یہاں ہم مثال کے اشعار بخوف طوالت نظر انداز کرتے ہیں۔

چوتھی خصوصیت بسمل کی یہ ہے کہ ان کا طائر فکر تنکے بہت چنتا ہے۔ قسم قسم کے تنکے چنکر نئے نئے آشیانے بناتا ہے۔ ملاحظہ ہو:۔

آشیاں کا تو کوئی ذکر ہی کیا اے صیاد
جمع تنکوں کو کبھی برق نے ہونے نہ دیا

چننے تھے باغ میں آ آ کر انھیں اہل جنوں
آشیاں کا مرے تنکا کوئی بیکار نہ تھا

ممکن نہیں کہ جمع نہ ہوں وہ بہار میں
تنکے ادھر ادھر جو مرے آشیاں کے ہیں

ہر طرف پھرتا ہوں اپنے آشیاں کے واسطے　　　چار تنکوں کی ہوس میں اس قدر برباد ہوں

جناب بسمل بھی مشہور و معروف اساتذہ کے کلام سے اکتساب مضامین کرتے ہیں، اور شراب کہنہ کو نئے جام و صراحی میں سلیقہ کے ساتھ پیش کرتے ہیں۔ چند مثالیں ملاحظہ ہوں:۔

غالب کا شعر ہے:۔

سب کہاں کچھ لالہ و گل میں نمایاں ہوگئیں　　　خاک میں کیا صورتیں ہونگی کہ پنہاں ہوگئیں

اسی مضمون کو بسمل صاحب اس طرح لکھتے ہیں:۔

وہی اب پھول بن بنکر نکلتے ہیں گلستاں میں　　　ہوئے تھے دفن جتنے خوبرو شہر خموشاں میں

حضرت داغ کا مشہور مطلع ہے:۔

جلوے مری نگاہ میں کون و مکاں کے ہیں　　　مجھ سے کہاں چھپیں گے وہ ایسے کہاں کے ہیں

اسی مضمون کو بسمل صاحب یوں پیش کرتے ہیں:۔

مشتاق ہم بھی جلوۂ کون و مکاں کے ہیں　　　پردے ذرا اُٹھاؤ، یہ پردے کہاں کے ہیں

وزیر کا مشہور شعر ہے:۔

چلا ہے او دلِ راحت طلب کیا شادماں ہو کر　　　زمین کوئے جاناں رنج دیگی آسماں ہو کر

بسمل صاحب یہی مضمون اس طرح لکھتے ہیں:۔

ستاتی ہے فلک بنکر جہاں کی سرزمیں ہم کو　　　دلِ ناداں لئے جاتا ہے پھر دیکھو وہیں ہم کو

اُستاد داغ کا مشہور مطلع ہے کہ

عرصۂ حشر میں اللہ کرے گم مجھکو　　　لاؤ پھر و ڈھونڈتے گھبرائے ہوئے تم مجھکو

اسی مطلع کا چربہ بسمل صاحب یوں اتارتے ہیں:۔

طریق عشق میں بس ایک، یہ ہے آرزو میری　　　کہ میں ہو جاؤں گم کرتے پھریں وہ جستجو میری

اُستاد داغ کا مشہور مطلع ہے کہ ؎

دل مست چھلک نظر سے کہ پایا نہ جائے گا　　　جو رلا اشک سے پھر زمیں سے اُٹھایا نہ جائیگا

یہی مضمون بسمل نے اس طرح قلمبند فرمایا ہے ؎

خاک ہونگا خاک ہو کر خاک میں مل جاؤں گا　　　کیوں گراتے ہیں نظر سے آپ کیوں دل سے مجھے

بہر حال اس قسم کے بہت سے اشعار ہیں جن میں کسی نہ کسی مشہور استاد کے شعر سے اکتساب مضمون کیا گیا ہے۔ زبان میں بھی کہیں کہیں اعتراض کی گنجائش رہ گئی ہے۔ مثلاً:۔

مجھے ہے واسطہ دیر و حرم دونوں سے اے بسملؔ　　کہ میں ہندو ہوں ہندو میں، مسلماں ہوں مسلماں کا

محاورہ "ہندوؤں میں ہندو اور مسلمانوں میں مسلمان ہونا" ہے۔

کہیں جو شیشہ و ساغر کو ہم نے دیکھ لئے　　نظر میں پھر گئی صورت شراب خانے کی

اس میں "دیکھ لئے" کے بجائے "دیکھ لیا" ہونا چاہیئے۔

بلا تھا ان کا لڑکپن ستم ہے انکا شباب　　غضب کی صورتیں دونوں ہیں دو زمانے کی

اس شعر میں "دو زمانوں" ہونا چاہیئے۔

کیا کریں آن پر تصدق ہم کہ مشکل ایک ہے　　کہنے سننے کو ہیں دو پہلو مگر دل ایک ہے

اس شعر میں "سننے" غلط ہے۔ بات کہنے سننے کو ہوتی ہے پہلو "کہنے سننے" کو نہیں ہوتا۔ صرف "کہنے کو" ہو سکتا ہے۔

بہارِ گل کا عالم دیکھ کر سر اپنا دُھنتا ہوں　　مری تقدیر میں کانٹے ہیں، میں کانٹوں کو چنتا ہوں

دوسرے مصرعہ میں "کانٹوں کو" "چنتا ہوں" غلط ہے۔ "کانٹے" "چنے جاتے ہیں، کانٹوں کو چنا نہیں جاتا۔

امید ہے کہ ان معدودے چند غلطیوں کی طبع ثانی میں اصلاح ہو جائیگی۔ ہم نے بسملؔ کی توجہ صرف اس خیال سے دلائی کہ آپ کا خود یہ ارشاد ہے:۔

نظم میں یونہیں جو الفاظ تراشی ہوگی　　بالیقیں آپ کی بھی خانہ تلاشی ہوگی

---

# ستیہ برتی مہانند (ناول)

یہ کتاب آریہ سماج کے رکن رکین سوامی درشنانندجی سرسوتی مرحوم کی اردو تصنیف ہے جسے ایک ہندی ناول کہنا چاہیئے۔ مختصراً اس میں یہ دکھلایا گیا ہے کہ جہاں دھرم کے ساتھ کوئی لگن ہوتی ہے تو وہ بلا سیم و زر کے بھی بالآخر پوری ہی ہو کر رہتی ہے اور ادھر ہی شخص خواہ اپنی دولت کے سہارے عارضی طور پر کامیاب ہی کیوں نہ ہو جائے لیکن اُسے انجام کار نیچا ہی دیکھنا پڑتا ہے۔ کتاب اگرچہ دیگر ناولوں کی طرح دلچسپ نہیں پھر بھی مذہبی نقطۂ خیال سے دلکش ہے۔ اور اس کی ایک خوبی یہ ہے کہ یہ نہ صرف آریہ سماجیوں بلکہ عوام کیلئے بھی مفید ہے۔ اس کی چھپائی معمولی مگر صاف ہے۔ حجم ۱۴۴ صفحات۔ قیمت ۱۰ر

---

لہ یہ اور ذیل کی تمام کتابیں سوامی درشنانند سرسوتی کی تصنیف ہیں۔ اور ان کے پبلشر پنڈت وزیر چند شرما مالک ویدک پستکالہ متصل ہری گیان مندر لاہور ہیں۔ شائقین انھیں اسی پتہ سے طلب فرمائیں۔

## تتو دیا رشی کی کتھا

اس کتاب میں لائق مصنف نے مکالمہ کی صورت میں یہ دکھلایا ہے کہ مکتی اور بندھن کے متعلق ہندو فلاسفی کے مشہور شاستروں نیائے، ویشیشک، سانکھیہ وغیرہ میں کوئی اختلاف باہمی نہیں ہے۔ ضمنی طور پر دیگر مذہبی مسائل بھی حل کئے گئے ہیں۔ البتہ کہیں کہیں تکرار کا نقص رہ گیا ہے۔ بہرحال سوامی جی کی قابلیت مسلمہ ہے۔ محققانہ اور مذہبی رجحان والوں کے لئے اس کتاب کا مطالعہ بہت دلچسپ و مفید ثابت ہوگا۔ خود سانکھیہ شاستر کے ایک سوتر سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ اس کا مصنف کپل ایشور کی ہستی کا مُقِر تھا۔ اس کا حجم ۱۰۴ صفحات اور قیمت ۸ر ہے۔

## کُستما چند رُودے

سوامی جی مرحوم نے کتاب کی ابتدا میں آریہ سماج کے موجودہ رویہ کے متعلق چند قابل غور باتیں لکھی ہیں۔ اس میں اس مسئلہ سے بھی بحث کی گئی ہے کہ حصول نجات کے لئے کونسا راستہ اختیار کرنا چاہیئے۔ اور اس راستہ میں کس قدر مشکلات و ترغیب حائل ہیں۔ اس کتاب میں ضمنی طور پر یہ بات بھی ثابت کرنے کی کوشش کی گئی ہے کہ چھ شاستروں میں اختلاف نہیں بلکہ مکمل اتفاق ہے۔ صرف ان کا طرز بیان مختلف ہے۔ کتاب سوال و جواب کے پیرایہ میں لکھی گئی ہے البتہ جا بجا پنجابی محاورات کی بھرمار ہے کتاب میں ۵۴ صفحات ہیں اور قیمت ۶ر ہے۔

## اوپنشد پرکاش

یہ کتاب چھ اوپنشدوں یعنی ایش، کین، کٹھ، پرشن، منڈک، ماندوکیہ کا اردو ترجمہ ہے۔ اس میں سنسکرت کے اصلی اشلوک بھی دیدیئے گئے ہیں اور دقیق روحانی مسائل کو نہایت عمدہ پیرائے میں بیان کیا ہے، لیکن اگر مصنف کا یہ مقصد تھا کہ اس ترجمے سے اردو داں اصحاب مستفید ہو سکیں تو ان کو ہندی الفاظ کی اس قدر بھرمار نہ کرنی چاہیئے تھی جو ہے۔ اگر اس نقص کو رفع کر دیا جائے تو یہ کتاب بہت مفید ثابت ہو سکتی ہے۔ اس کا حجم تقریباً ۲۰۰ صفحات اور قیمت ۱۲ر ہے۔

## سانکھیہ درشن

یہ کتاب سنسکرت سوتروں مختصر ترین بیانات میں ہے۔ دنیا میں سوتروں کا لٹریچر صرف ہندوستانی

رشیوں کا دماغ ہی پیدا کر سکتا ہے۔ سوامی جی مرحوم کی عالمانہ تفسیر نے اس کو چار چاند لگا دیے ہیں۔ البتہ اونبشدوں کی طرح اس میں سوتروں کے لفظی معنی نہیں دیے گئے اور یہ کمی کھٹکتی ہے۔ اسکی چھپائی بھی صاف نہیں ہے کتاب میں یہ دکھلایا گیا ہے کہ تین قسم کے دکھوں (۱) جو اپنے جسم سے پیدا ہوتے ہیں (۲) جو دیگر جاندار وں سے پہونچتے ہیں، اور (۳) جو بجانب خدا ہیں) کا قلع قمع کر دینا ہی انسانی زندگی کا مقصد اعلیٰ ہے جس کا نتیجہ مکتی (نجات) ہے چنانچہ دکھ کیا ہے؟ وہ کس طرح پیدا ہوتا اور دور کیا جا سکتا ہے، یہی باتیں مع تمام ضروری امور کے بتلائی گئی ہیں۔ خدا۔ روح اور مادہ کے متعلق بھی اس کتاب میں کافی بحث ہے۔ سوامی جی کی تفسیر نے سوتروں میں تسلسل ظاہر کرتے ہوئے انھیں بہت کچھ قابل فہم بنا دیا ہے حجم ۱۴۱ صفحات قیمت ۱۲؍

## ویشیشک درشن

یہ کتاب بھی سوتروں میں ہے اور مہرشی کناد جی کی مشہور تصنیف ہے۔ اس میں ترجمہ اور تفسیر کے ساتھ سوتروں کے لفظی معنی بھی نہیں دیے گئے ہیں۔ درشنوں کے سلسلہ میں اس کا نمبر نیائے درشن کے بعد دوسرا ہے۔ پس اس کو سمجھنے کے لئے یہ ضروری ہے کہ پہلے نیائے درشن کا مطالعہ کر لیا جائے۔

اس کتاب کو روحانی سائنس کی کتاب کہنی چاہیئے جس میں جوہر، عرض، حرکت، عام، خاص اور صفاتی تعلق کی صراحت کی گئی ہے۔ مقصد یہ ہے کہ انھیں چھ امور کے موافق اور مخالف صفات کے علم سے کل اشیاء کی ماہیت ہو جاتی ہے جس کا نتیجہ مکتی (نجات) ہے۔ اس سلسلہ میں ایسی بہت سی ضمنی باتوں کا بھی ذکر کیا ہے جن کا جاننا طالبان دھرم کے لئے ضروری ہے۔ لطیف و نازک روحانی مسائل کو جس خوبی کے اس میں حل کیا گیا ہے اس پر بے اختیار کلمہ تحسین و آفرین نکلتا ہے۔

موضوع مشکل ہے اس لئے چند مقامات میں مفہوم کا سمجھنا دشوار ہو گیا ہے۔ ہماری رائے ہے اگر نظر ثانی کے وقت کہیں کہیں مزید صراحت کے ساتھ عبارت بھی درست کر دی جائے تو سمجھنے میں زیادہ سہولت ہو۔ ظاہر ہے کہ ہندی الفاظ کی اتنی کثرت بھی اردو میں ناگوار معلوم ہوتی ہے اسکا حجم ۲۶۴ اور قیمت ۱۲؍ ہے۔

---

## ترجمان القرآن

یہ ایک چھوٹا سا مذہبی رسالہ ہے جو ۲۰×۳۰ کی تقطیع پر مولانا ابو محمد مصلح حیدرآباد دکن کے اہتمام سے ماہوار شائع ہوتا ہے اسکی قیمت پانچ روپیہ سالانہ ہے۔ رسالہ کا مقصد قرآن اور علوم قرآنی کی اشاعت ہے۔ ہر پرچہ میں کسی مسلمان بزرگ کے سوانح حیات بھی ہوتے ہیں مضامین عموماً مولویت کے رنگ میں ڈوبے ہوئے ہیں۔ بہر حال جو حضرات قرآن اور علم القرآن کے دلدادہ ہیں ان کے لئے یہ رسالہ دلچسپ ہوگا۔

# یادِ رفتگاں

پچھلے ماہ ہندوستان کے تین خاص طور پر معزز افراد رحلت گرائے عالم جاودانی ہوئے۔ ذیل میں ہم ان مرحوم محسنین کے مختصر حالات زندگی ہدیۂ ناظرین کرتے ہیں۔ (ایڈیٹر)

## سر بی۔ این۔ شرما مرحوم

۱۸۶۷ء — ۱۹۳۲ء

سرزمین اندھرا کا یہ فرزند دلبند ۱۸۶۷ء میں عالم وجود میں آیا۔ ہندو کالج وزاگاپٹم اور پریزیڈنسی کالج مدراس میں علوم و فنون کی تکمیل کرکے سب سے پہلے مدرسی اختیار کی، لیکن کچھ عرصہ بعد اس مشغلہ سے جی گھبرا گیا تو آپ وکالت کا امتحان پاس کرکے قانونی موشگافیوں کی طرف راغب ہوئے۔ قدرت نے طبعِ رسا، عقلِ فہیم اور ذکاوتِ نکتہ رس عطا فرمائی تھی اس لیئے آپ نے بہت جلد اپنے پیشہ میں ایک ممتاز درجہ حاصل کرلیا اور سیاسیات میں بھی اس قدر ترقی کی کہ کئی مرتبہ اپنے ضلع سے مدراس کونسل ماقبل از اصلاحات کے ممبر منتخب ہوئے۔ ۱۹۱۰ء میں آپ انگلستان تشریف لے گئے اور وہاں سے واپسی پر پرانی امپیریل لیجسلیٹو کونسل کے غیر سرکاری ممبر منتخب ہوگئے۔ جہاں آپ کی عدیم المثال طلاقت لسانی اور بےنظیر قوت مناظرہ و مباحثہ کے لیئے ایک وسیع میدان ملا۔ ۱۹۱۳ء میں آپ نے اولین آندھرا پراونشل کانفرنس کی صدارت فرمائی۔ آپ ان لوگوں میں سے تھے جنھوں نے سب سے پہلے ایک ذمہ دار گورنمنٹ آف انڈیا کا مطالبہ کیا تھا۔ ۱۹۱۹ء میں جو وفد انڈین نیشنلزم کو ترقی دینے کے لیئے ولایت گیا تھا اس کے آپ بھی ایک رکن خاص تھے۔

آپ نے اپنی محنت و جفاکشی سے سرکاری اور غیر سرکاری حلقوں میں بہت جلد ایک ممتاز پوزیشن حاصل کرلی۔ آپ ارادہ کے مستقل اور اپنی دھن کے پکے تھے۔ خودداری کے ساتھ آپ میں نمایاں طور پر احساس خود مختاری بھی تھا۔ ۱۹۱۶ء میں آپ نے مسٹر سی۔ وجے راگھواچاریہ کو شکست دی اور مسٹر سری نواس شاستری کے ساتھ مدراس کونسل کے ممبر منتخب ہوئے۔ مالیات کے مسائل میں آپ کو یدِطولیٰ حاصل تھا، اور جب کبھی آپ کسی مالی مسئلہ پر بحث کرتے تھے تو وہ بحث نہایت سیر حاصل ہوتی تھی۔ آپ نے مختلف کمیٹیوں کے ممبر کی

حیثیت سے بھی ملک کی نمایاں خدمات انجام دی تھیں۔ عرصہ دراز تک آپ ایک پرجوش کانگریسی رہے لیکن امرتسر کانگریس میں آپ نے لارڈ چیمسفورڈ کی حمایت میں ایک پرجوش تقریر کی جس کی وجہ سے آپ کی کانگریسی پوزیشن میں زوال آ گیا۔ اس واقعہ سے سات ماہ کے اندر آپ وائسرائے کی اگزیکیٹو کونسل کے ممبر مقرر ہو گئے اور ۱۹۲۰ء سے ۱۹۲۵ء تک اسی عہدۂ جلیلہ پر فائز رہے۔ اس کے بعد دوسرے وائسرایوں کے بھی آپ معتمد رہے۔ ملازمت سے سبکدوش ہونے کے بعد آپ ریلوے ریٹس ایڈوائزری کمیٹی کے چیرمین مقرر ہوئے اور اپنی حیات تک اس عہدہ پر ممتاز رہے۔ آپ میں یہ خاص بات تھی کہ آپ کسی عمدہ موقعہ کو ہاتھ سے نہ جانے دیتے تھے اور جہاں تک ہو سکتا تھا ملکی مفاد کا خیال رکھتے تھے۔ ۸۔ دسمبر ۱۹۳۲ء کو ۶۵ سال کی عمر میں بمقام وزاگاپٹم آپ کا انتقال ہوا اور ملک کی ایک بہت بڑی ہستی اٹھ گئی۔

# خواجہ کمال الدین مرحوم

۱۸۷۰ء ۱۹۳۲ء

آپ کی ولادت ۱۸۷۰ء میں بمقام لاہور ہوئی، آپ خواجہ عزیز الدین صاحب کے منجھلے صاحبزادے اور خواجہ عبد الرشید صاحب مشہور شاعر کے پوتے تھے۔ آپ کے جد امجد سکھا شاہی کے زمانہ میں لاہور کے قاضی تھے۔ ۱۸۹۳ء میں آپ نے بی۔ اے کا امتحان دیا اور فرسٹ ڈویژن میں پاس ہوئے۔ اس کے بعد چار سال تک اسلامیہ کالج لاہور میں پروفیسری کی پھر وہیں کے پرنسپل ہو گئے۔ ۱۸۹۷ء میں ایل ایل بی کا امتحان پاس کر کے چھ سال تک پشاور میں پریکٹس کرتے رہے۔ ۱۹۰۳ء میں لاہور آ گئے جہاں چیفکورٹ لاہور کے نامور وکلا میں شمار ہونے لگے۔ اسی زمانہ میں آپ نے تقریباً تمام ہندوستان کی سیر و سیاحت کی اور اسلام پر متعدد لکچر دیئے۔ آپ مسلم یونیورسٹی علیگڑھ میں کورٹ کے ممبر اور فیلو تھے۔ آپ کی وکالت خوب چلتی تھی مگر تبلیغ اسلام کا شوق آپ کو اس قدر دامنگیر ہوا کہ ۱۹۱۲ء میں اپنا کاروبار چھوڑ کر آپ یکہ و تنہا ولایت چلے گئے اور اشاعت اسلام کی کوششوں میں مصروف ہو گئے۔ ۱۹۱۳ء میں آپ نے اپنے صرف خاص سے انگریزی زبان کا مشہور رسالہ "اسلامک ریویو" شاہجہاں مسجد ووکنگ (انگلستان) سے جاری کیا۔ ۱۹۱۴ء میں اس کا اردو ترجمہ "اشاعت اسلام" لاہور سے جاری کیا۔ ان دونوں رسالوں کی آپ نہایت قابلیت و جانفشانی سے بیس سال تک اڈیٹری کرتے رہے۔ یہ دونوں رسالے اشاعت اسلام کے لئے وقف ہیں۔ ۱۹۱۳ء میں آپ شاہجہاں مسجد ووکنگ کے امام مقرر ہوئے۔ آپ نے تقریباً سو مذہبی رسالے اور کتابیں تصنیف کی ہونگی۔ یوں تو آپ کا تعلق خاص طور پر احمدی (قادیانی) فرقہ سے تھا لیکن یورپ میں آپ

عام اسلام ہی کی تبلیغ کرتے تھے اور اس میں آپ کا طریقِ عمل مرنجاں و مرنج اور غیر فرقہ وارانہ رہا۔ آپ کی بدولت بہت سے انگریز مرد و عورت مسلمان ہوئے۔ آپ نے عمر بھر سادہ زندگی بسر فرمائی اور جو کچھ پس انداز ہو سکا وہ سب تبلیغ اسلام کے لئے وقف کر گئے ہیں۔ ۱۹۱۴ء میں جب آپ سخت علیل ہو گئے تھے آپ نے ایک ٹرسٹ بنا کر اپنی تمام جائداد جو تقریباً ۱½ لاکھ روپیہ مالیت کی ہے ووکنگ مسلم مشن کے نام وقف کر دی اور اپنی کل تصنیفات اور اسلامک ریویو کا حقِ ملکیت بھی ووکنگ مسلم مشن اور لٹریری ٹرسٹ لاہور کے نام منتقل کر دیا۔ آپ محبت و اخلاق، ایثار و تقویٰ کے مجسمہ تھے۔ آپ کی تقریر عام پسند ہوا کرتی تھی گھنٹوں بولتے رہتے تھے اور کبھی نہ تھکتے تھے

---

## سردار شیو دیو سنگھ اوبیرائے

افسوس کہ ۲۴۔ دسمبر ۱۹۳۲ء کو سردار شیو دیو سنگھ اوبیرائے ممبر انڈیا کونسل کا لندن میں انتقال ہو گیا۔ پنجاب کی سکھ جماعت کے مشہور رکن اور حکومت کے خیر خواہ تھے۔ آپ کا دولت خانہ ولایت میں بمقام پٹنی تھا۔ بظاہر صحت اچھی تھی مگر کرسمس کے قبل والی شام کو یکایک طبیعت علیل ہو گئی۔ فوراً ڈاکٹر طلب کیا گیا مگر افاقہ ہونے کے بجائے حالت رفتہ رفتہ ردی ہوتی گئی اور دو ہی گھنٹہ میں آپ رہگرائے عالمِ جاودانی ہو گئے۔ تجہیز و تکفین کی رسم ۲۸۔ دسمبر ۱۹۳۲ء کو بمقام گولڈرس گرین سکھ پنتھ کے اصول پر ادا کی گئی۔ آپ کے فرزند رشید سردار تارا سنگھ جی گول میز کانفرنس کے سلسلہ میں لندن تشریف لے گئے تھے اس لئے اس افسوسناک موقع پر آپ بھی موجود تھے۔ ان کے علاوہ انڈیا کونسل کے افسران اور بڑے بڑے حکام کے قائم مقامان، مہاراجہ صاحب بردوان، مسٹر بی۔ داس ممبر اسمبلی، سر شادی لال، ڈاکٹر شفاعت احمد خاں، سینڈھرسٹ کالج کے سکھ طلبا، نمائندگان چیف پنجاب ایسوسی ایشن وغیرہ بھی موجود تھے۔ سردار صاحب کے پھول ہندوستان لائے جائیں گے۔

## ڈاکٹر ہیم چندر سرکار

افسوس کہ سادھارن برہما سماج کے مشہور مبلغ ہیم چندر سرکار ایم اے۔ ڈی۔ ڈی کا طویل علالت کے بعد ماہ دسمبر ۱۹۳۲ء میں انتقال ہو گیا۔ آپ کو امریکن مدرسہ دینیات سے ڈی۔ ڈی (فاضل الٰہیات) کی اعزازی ڈگری ملی تھی اور آپ نہایت متقی اور پرجوش کارکن تھے۔ بنگالی اور انگریزی زبانوں میں آپ نے چند سوانح عمریاں اور کتب دینیات بھی تصنیف فرمائیں۔ آپکی بصارت جواب دے چکی تھی مگر آپ اپنے کام میں آخر دم تک منہمک رہے۔ آپ نے چند قابل قدر کتابیں بھی شائع کیں۔

# مشاہیر عالم

## امریکہ کے جدید پریسیڈنٹ مسٹر روزویلٹ

جس طرح سونا آگ میں تپ تپا کر کندن بن جاتا ہے اسی طرح انسان کی فطرت صالحہ آلام و مصائب عسرت و ناداری کی آتش استقلال آموز میں تپ کر معراج کمال کو پہونچ جاتی ہے۔ اس کی ایک مثال تو زمانہ نومبر ۱۹۳۲ء میں زیر عنوان "مسٹر رامزے میکڈانلڈ وزیر اعظم برطانیہ" ہدیۂ ناظرین کرام کی جا چکی ہے آج دوسری مثال مسٹر روزویلٹ جدید پریسیڈنٹ ریاستہائے متحدۂ امریکہ کی پیش کی جاتی ہے۔

آپ کا پورا نام "فرینکلن ڈلن روزویلٹ" ہے آپ ۱۸۸۲ء میں ایک غریب و نادار امریکن خاندان میں پیدا ہوئے۔ تندہی و جانفشانی فطرت ثانیہ تھی اس پر طلب علم کا شوق۔ آپ نے ذاتی محنت اور مشقت سے پڑھ پڑھا کر تکمیل علوم و فنون کی اور وکالت کا امتحان پاس کر لیا۔ چونکہ طبیعت نکتہ رس اور عقل فہیم عطیہ قدرت تھی اس لئے آپ نے اپنے پیشہ میں بہت جلد اس قدر شہرت و اعزاز حاصل کر لیا کہ تمام امریکہ میں آپ کی قانون دانی اور طلاقت لسانی کا ڈنکا بجنے لگا۔ یہ وہ زمانہ تھا جبکہ امریکہ کے پریسیڈنٹ مسٹر تھیوڈور روزویلٹ تھے۔ انھیں کی تحریک و ترغیب سے آپ نے قانونی موشگافیوں کو خیرباد کہا اور میدان سیاسیات میں داخل ہو کر طبع رسا کے جوہر دکھانے لگے۔ تیس سال کی عمر میں آپ سٹیٹ سینٹر کے عہدۂ جلیلہ پر مامور ہوئے اور غیر معمولی انہماک و قابلیت کے ساتھ اپنے فرائض منصبی ادا کئے۔ چونکہ آپ کو مفاد عامہ کا ہمیشہ خیال رہتا تھا اس لئے آپ کی شہرت و ہر دلعزیزی میں روز افزوں ترقی ہوتی رہی حتی کہ ۱۹۱۳ء میں پریسیڈنٹ ولسن نے آپ کو فوج بحری کے نائب سکریٹری کا عہدہ سپرد کیا۔ اس عہدہ کی بڑی اہمیت اس سے معلوم ہو سکتی ہے کہ سابق صدر امریکہ مسٹر تھیوڈور روزویلٹ بھی اس پر فائز رہ چکے تھے ۱۹۲۱ء کا زمانہ آیا اور مسٹر ولسن کا عہد صدارت ختم ہو گیا۔ اس وقت مسٹر روزویلٹ کا اثر سیاسی دنیا میں اس قدر تھا کہ ان کا جدید پریسیڈنٹ منتخب ہو جانا کچھ بھی مشکل نہ تھا لیکن بدقسمتی سے عین اُسی زمانہ میں ان پر فالج کا حملہ ہوا۔ علاج معالجہ سے خیر جان تو بچ گئی لیکن ان کا ایک پاؤں ہمیشہ کے لئے بیکار ہو گیا جس سے وہ چھڑی کے سہارے نقل و حرکت پر مجبور ہو گئے۔

نیز پچھلے انتخاب کے دوران میں بھی آپ کے مخالفین نے اس بات پر بہت زور دیا کہ ایک

لنگڑے آدمی کو جمہوریہ امریکہ کا صدر منتخب نہ ہونا چاہیئے کیونکہ وہ ضرورت کے وقت ملکی خدمت میں معمولی دوڑ دھوپ سے بھی معذور ہیں۔ لیکن آپ کے حامیوں نے یہ جواب دیا کہ ایک چلتے ہوئے دماغ کو پاؤں کی ضرورت نہیں ہے وہ اپنا سب کام دوسروں کے ہاتھ پاؤں سے کرا لیگا۔

بہرحال فالج سے صحت یابی کے بعد مسٹر روزویلٹ نے پھر وکالت شروع کردی لیکن اس مرتبہ آپ نے اپنی وکالت کے ساتھ پبلک خدمات کا سلسلہ بھی جاری رکھا اور جب ۱۹۲۴ء میں انتخاب صدر کا مسئلہ پھر شروع ہوا تو آپ نے مسٹر آل اسمتھ کی زبردست حمایت کی، اُن کی تائید میں بہت سی دھواں دھار تقریریں کیں۔ چنانچہ جب مسٹر موصوف منتخب ہوگئے تو ان کی نظروں میں مسٹر روزویلٹ جان سے زیادہ عزیز ہوگئے۔

۱۹۲۸ء میں جب ریاست نیویارک کی گورنری خالی ہوئی تو مسٹر روزویلٹ کے احباب نے آپ کو اس عہدہ کے لئے تجویز کیا چونکہ آپ بہت ہردلعزیز ہیں اس لئے آپ کے مخالفین کی کچھ پیش نہ گئی اور آپ نیویارک اسٹیٹ کے گورنر ہوگئے۔ آپ نے اس عہدۂ جلیلہ کی پبلک خدمات اس خوبی اور خوش اسلوبی سے انجام دیں کہ تمام امریکہ کے دل میں گھر کرلیا۔ اسی کا نتیجہ ہے کہ جدید انتخاب صدر میں آپ کو ایسی شاندار کامیابی حاصل ہوئی کہ مسٹر ہوور کے مقابلے میں آپکو اہل امریکہ کے آٹھ لاکھ ووٹ زیادہ ملے۔ اب آپ ۴۔ مارچ آیندہ سے جمہوریہ امریکہ کی صدارت کا چارج لے لیں گے۔

مسٹر روزویلٹ ایک زبردست سیاست داں اور خاص قابلیت کے مدبر ہیں۔ معمولی حیثیت سے ترقی کرکے امریکہ کا پریسیڈنٹ بنجانا کوئی معمولی بات نہیں ہے۔ لیکن جب خدا کی مہربانی ہوتی ہے تو قسمت بھی یاوری کرتی ہے۔ آپکی زندگی اُن لوگوں کے لئے جو ترقی کرنیکی طلب صادق رکھتے ہوں ایک نمونہ ہے۔

---

**نوٹ**:۔ اب معلوم ہوا ہے کہ ریاست ہائے امریکہ نے کثرت رائے سے اپنے دستور اساسی میں ترمیم کردی ہے جسکی رو سے نومبر کے انتخابات کے بعد کانگریس کا پہلا اجلاس اکتوبر کے بجائے ۲۔ جنوری کو منعقد ہوا کرے گا اور نئے پریسیڈنٹ اور وائس پریسیڈنٹ ۴ مارچ کے بجائے ۲۰۔ جنوری کو حلف لیا کریں گے۔ چنانچہ اب پریسیڈنٹ روزویلٹ ۲۰۔ جنوری ۱۹۳۳ء کو اپنے عہدہ کا چارج لے لیں گے۔ ایڈیٹر

---

# عالمِ نسواں

اِس تحت میں وقتاً فوقتاً طبقۂ نسواں کی اصلاح و ترقی کی ضروری خبریں ہدیۂ ناظرینِ زمانہ کرنے کا خیال ہے، اِس دورِ انقلاب میں جبکہ قدیم معاشرت کی پرانی عمارتیں ہر طرف سے رفتہ رفتہ منہدم ہو رہی ہیں، عورتوں کے ذہنی معیار، اُنکے نقطۂ نظر، خیالات اور روزمرہ زندگی میں جو تغیّرات عظیم رونما ہو رہے ہیں اُن سے کسی ذی ہوش اہلِ ملک کو بے خبر نہ رہنا چاہیئے۔ ہمکو امید ہے کہ ناظرینِ زمانہ کیلئے یہ عنوان نہایت دلچسپ ہو گا۔ ایڈیٹر

آل انڈیا لیڈیز کانفرنس کا ساتواں جلسہ ۲۹۔ دسمبر ۳۲ء کو قیصر باغ لکھنؤ میں لیڈی نیلکنٹھ کی زیرِ صدارت منعقد ہوا۔ مختلف مقامات سے نامور خواتین شریک جلسہ ہوئیں، جن میں خاص طور پر قابلِ ذکر رانی لکشمی بائی (گوالیار) ڈاکٹر مسز میتھو لکشمی ریڈی (مدراس) لیڈی فرامجی، اور مسز ہنسا مہتہ (بمبئی) ہیں۔ بیگم وسیم صاحبہ صدر مجلس استقبالیہ نے اپنے خیر مقدمی ایڈریس میں منجملہ دیگر امور کے صیغۂ تعلیم سے تعلیم نسواں کے لئے کافی رقم کا مطالبہ کرتے ہوئے موجودہ طریقۂ تعلیم سے بحث کی اور نظامِ معاشرت میں انقلاب کی ضرورت پر زور دیا۔ آپ نے یہ بھی کہا کہ خواتین کو سیاسی اُلجھاؤ میں نہ پڑنا چاہیئے۔ لیڈی نیلکنٹھ صاحبہ نے اپنی صدارتی تقریر میں ارشاد فرمایا کہ جہیز کی رسم، شادی بیوگان سے گریز، کثرتِ ازدواج اور طلاق کی عدم موجودگی ہندوستانی عورتوں کی ترقی میں سدِ راہ ہیں۔ آپ نے تفریقِ ذات کو اِن تمام خرابیوں کی بنیاد قرار دے کر ان کا واحد علاج تعلیم نسواں تبلایا۔ موجودہ طریق مناکحت پر نکتہ چینی کرتے ہوئے آپ نے کہا کہ یہ اخلاق اور انسانیت دونوں کے خلاف ہے کہ لڑکے اور لڑکی سے مشورہ کئے بغیر زن و شو کے تعلقات قائم کر دیئے جائیں۔ آپ نے عورتوں کے لئے بعض مزید حقوق کی بھی وکالت کی، اور قانون وراثت کی ترمیم اور لڑکیوں کی لازمی تعلیم کی ترویج پر زور دیا۔

راجکماری امرت کنور، مسز آصف علی، بیگم حبیب اللہ، مس خدیجہ بیگم، بیگم فیروز الدین، سکینہ بیگم، حاجیہ تاج بیگم، مسز برج لال نہرو، مسز ہنسا مہتہ، ڈاکٹر ریڈی صاحبہ، ڈاکٹر مسز سکھ ٹھنکر، مسز سروجنی مہتہ، مسز دلیش پانڈے، مسز امتیاز فاطمہ، مسز فریدون جی نے اس کانفرنس میں سرگرم حصہ لیا۔ اور مخلوط طریقۂ انتخاب، عورتوں کیلئے حقِ طلاق اور ضبطِ تولید (برتھ کنٹرول) کے ریزولیوشن پاس ہوئے۔ اس اجلاس میں "انجمن ترقیِ نسواں" کی طرف سے ایک یادداشت بھی پیش کی گئی جس میں عورتوں کی طرف سے حسب ذیل مطالبات درج تھے:۔

(۱) جائداد کی ملکیت اور ذرائع معاش کے متعلق عورتوں کو مردوں کے مساوی حقوق حاصل ہوں۔

(۲) عورتوں کے مساوی کام کی مساوی اجرت دی جائے۔

(۳) باکار و بیکار دونوں قسم کی عورتوں کے لئے خاص اوقات میں مخصوص رعایتیں دیجائیں، مثلاً زمانۂ زچگی

میں با تنخواہ رخصت ملے، طبی امداد مفت ہو، سات گھنٹے سے زائد کام نہ لیا جائے، اور رات کے وقت اور مضر صحت حالات میں کام نہ لیا جائے۔

(۴) عورتوں کو بھی مساوی سیاسی حقوق دیئے جائیں اور ووٹ کے حق کے لئے دولت کی قید اٹھا دی جائے۔

(۵) عورتوں کو بھی فسخ نکاح کا حق دیا جائے۔ اور بچوں کی پرورش کے لئے نان و نفقہ دلایا جائے۔

(۶) ضبط تولید اور پرورش بچگان کے متعلق ہدایات کا انتظام کیا جائے۔

(۷) میڈیکل نگرانی میں اسقاط حمل کی اجازت دی جائے۔

---

ہم ان تمام باتوں پر کوئی رائے زنی کرنا نہیں چاہتے ہیں، اور گو اس پروگرام کی کئی مدیں بحث طلب ہیں تاہم اس میں شک نہیں کہ کئی مطالبات ایسے اہم اور ضروری ہیں کہ انھیں اہل ملک اور گورنمنٹ دونوں کو فوراً مان لینا چاہیئے۔

---

ملک میں اعلیٰ تعلیم نسواں کا رواج ترقی پر ہے۔ اس طرف کئی سال سے ملک کی بڑی بڑی یونیورسٹیوں سے کئی کئی لیڈی گریجویٹ فارغ التحصیل ہو کر سندیں لیتی ہیں۔ صوبۂ متحدہ کی گورنمنٹ کو عورتوں کی اعلیٰ تعلیم پر توسیع و ترقی کا کافی خیال ہے چنانچہ آنریبل وزیر تعلیمات نے امسال صوبے کی ایک ہندوستانی خاتون کو انگلستان جا کر فن تعلیم میں درجۂ فضیلت حاصل کرنے کا موقع دیا ہے۔ گورنمنٹ تعلیمی اخراجات کے علاوہ تقریباً دو سال تک ۲۱۶ دو سو سولہ پونڈ سالانہ کے حساب سے وظیفہ دیگی۔ اس کے متعلق تمام درخواستیں ۲۵۔ فروری ۳۲ء تک صاحب ڈائرکٹر تعلیمات صوبۂ متحدہ الہ آباد کے نام آنا چاہیئے۔

---

آنریبل وزیر تعلیمات صوبۂ متحدہ کی اہلیہ محترمہ مسز کیلاش سریواستویہ صاحبہ قانونی کونسل صوبۂ متحدہ کی نامزدہ ممبر کی حیثیت سے عورتوں کی اصلاح و ترقی کی بہت سی تجویزیں کونسل میں پیش کر چکی ہیں، آپ ہی کی کوشش سے صوبہ کی میونسپلٹیوں اور ڈسٹرکٹ بورڈوں میں نامزدگی کے ذریعہ لیڈی ممبروں کی شمولیت کا قانون پاس ہوا ہے۔ چنانچہ آگرہ و اودھ کے ہر میونسپل اور ڈسٹرکٹ بورڈ میں کم سے کم ایک لیڈی ممبر نامزدہ سرکار موجود ہے۔ کانپور کے تازہ انتخاب میونسپل بورڈ میں دو لیڈیاں عام حلقۂ انتخاب سے ممبر منتخب ہوئی ہیں اور ایک لیڈی سرکاری نامزدہ ممبر ہے۔ اس طرح شہر کانپور کے انتظامات میں تین خاتونوں کو دخل دیا گیا ہے۔ اور کانپور میونسپل بورڈ نے مسز سوشیلا دیوی سریواستویہ کو اپنا نائب صدر منتخب کیا ہے۔

---

# تعارفِ شاعری

(از پروفیسر سنت پرشاد مدہوش، ایم۔ اے)

(۱)

شاعری کیا ہے؟ معمہ ہے ابھی تک راز ہے
ہم سے پوچھو تو کہیں گے عشق کی آواز ہے

تارِ دل پر رقصِ مضرابِ بتِ طناز ہے
دستِ شاہد میں ربابِ عاشقِ جانباز ہے

لغزشِ مستانۂ رندانِ محشر ساز ہے
ایک تمہیدِ قیامت حشر کا آغاز ہے

یا حریمِ حسن میں اک شوق دست انداز ہے
شاعری اس شوق کا چھپنا ہوا اک راز ہے

حسن و خوبیِ نہاں کا ایک افشا راز ہے
مادی نغموں کے اندر روح کی آواز ہے

مرغِ جاں قیدِ قفس میں محوِ سوز و ساز ہے
طائرِ دل یادِ حق میں زمزمہ پرداز ہے

عشق کے جذبوں کی کروٹ حسن کا انداز ہے
شاعری اک سحر ہے جادو ہے یا اعجاز ہے

حسنِ نازاں کے لئے آغوشِ عاشق باز ہے
شاعریِ دلچسپ تصویرِ نیاز و ناز ہے

پیکِ چشمِ ناز کھا کر سبزہ زارِ عشق میں
خون آلودہ غزالِ دل کی جست و تاز ہے

شعلہ ہائے دل کا مظہر مدفنِ سوزِ نہاں
گرم جوشوں کے لئے سامانِ آتش باز ہے

شاعرِ درد آشنا کی ہے یہ فریاد و فغاں
جوشِ ہمدردی میں اک ڈوبی ہوئی آواز ہے

شاعری یادِ خدا ہے دیکھ کر قدرت کی شان
مظہرِ عالم میں دیدِ عکسِ عالم ساز ہے

شاعری ہے حبسِ تن میں بال جنبانیِ روح
جانبِ حق بازِ جاں کی حسرتِ پرواز ہے

یا کہ ہے یہ نیم شب میں آسماں سے گفتگو
نطقِ دردِ دل ہے اپنے شوق کا اعجاز ہے

شاعری ہے چوم لینا غنچہ و گل برگ و بار
یادِ بوئے یار میں اک مضطرب انداز ہے

شاعری اک نغمۂ کیفِ دلِ مدہوش ہے
واہ کے اندر سوز ہے اور دل کے باہر ساز ہے

(۲)

شاعری کیا ہے؟ بیانِ دلِ رقت انگیز
اپنے جذباتِ لطیفہ کا بیان دل آویز

یا کہ اسپِ دلِ مجروح کی ہے جست و خیز
کھائی میں عشق کی اور درد کی جس نے مہمیز

یا کہ یہ ضبط شکن جذبہ کا اک نعرہ ہے
زلزلہ خیز ہے جو اور ہے محشر انگیز

یا کہ یہ حسن و صداقت کی ہے داد و تحسین
عاشقِ زار کے نغموں کی صدا دل آویز

یا کہ ہے مشعلِ تمیزِ بد و نیکِ جہاں
دورِ ظلمت میں ہے اک شعلۂ دل جلوہ ریز

یا کہ یہ شاعرِ ہمدرد کی غمخواری ہے
بن کے جو نکلی ہے فریاد و فغاں غم انگیز

حالتِ خواب میں یہ روح کی اک کروٹ ہے
مرغِ جاں ہوئے خدا پا کے ہوا زمزمہ ریز

کہنے والے کے لئے چارۂ بیتابیِ دل
سننے والے کے لئے درد فزا نشترِ تیز

زندہ دل راہیِ صادق کو ہے شورِ "لبیک"
سونے والوں کے لئے ایک صدائے برخیز

شاعری کیا ہے؟ دلِ حسن طلب کی تنقید
دفترِ حسن پہ عاشق کی نوشتہ تمہید

## کلامِ ریاضؔ

مرے دل کے ارمان مر کر نہ نکلے
جو دل میں چبھے پھر وہ نشتر نہ نکلے

کلیم آئے تو کھل کے جلوہ دکھایا
ہم آئے تو پردہ سے باہر نہ نکلے

ہماری نظر حشر میں شیخ پر تھی
وہ سر پر لئے حوضِ کوثر نہ نکلے

چمن میں جو ہم آئے چھٹ کر قفس سے
مہینوں نشیمن سے باہر نہ نکلے

نہ بولے کوئی کوہکن کی لحد پر
کہیں لے کے دیوانہ پتھر نہ نکلے

رہا ہے جو اس دل میں ہنگامہ آرا
وہی جلوہ آرا ہے محشر نہ نکلے

نشیمن میں گزرے کئی موسمِ گل
قفس میں جو ٹوٹے تھے وہ پر نہ نکلے

یہ بت ہاتھ آئیں تو ہیں نرم و نازک
ٹٹولا جو ان کو تو پتھر نہ نکلے

بٹھایا ریاضؔ اس طرح ضعفِ دل نے
بہار آئی ہم گھر سے باہر نہ نکلے

# مُطربہ

(از جناب فطرت واسطی اسسٹنٹ ایڈیٹر شاہکار)

چل رہی ہیں مطربہ کی انگلیاں کس جوش میں ۔۔۔ کیف کی دنیا لیئے بیٹھی ہے وہ آغوش میں

چھیڑتی ہے تارِ بربط کچھ عجب انداز سے ۔۔۔ پھونکتی ہے رُوح اُنمیں اک ادائے ناز سے

بھر رہی ہے وہ نوائے ساز میں اک برقیت ۔۔۔ مرتعش ہیں تارِ آہن جاگ اُٹھی موسیقیت

گاہ نغمہ کو ملاتی ہے صدائے ساز سے ۔۔۔ گاہ اونچے سر میں تانیں بھرتی ہے انداز سے

گاہ مدھم سر میں دکھلاتی ہے وہ تکمیلِ فن ۔۔۔ گاہ بھرتی ہے کھرج کس شان سے وہ سیمتن

ساز سے آوازِ نغمہ اتنی ہم آواز ہے ۔۔۔ ساز ہے بے مطربہ، یا مطربہ بے ساز ہے

معجزہ ہے مطربہ کی حکمرانی ساز پر ۔۔۔ تارِ بربط کہتے ہیں لبیک ہر آواز پر

یہ نوازش کا کرشمہ ہے کہ معراجِ غنا ۔۔۔ ذرہ ذرہ وجد میں ہے رقص میں موجِ صبا

مطربہ ورد آشنا ہے شاعری کی جان ہے ۔۔۔ شاعروں کے دل سے پوچھو جنکا یہ ایمان ہے

روح پرور لَے سے اُسکی اک جہاں مسحور ہے

مطربہ، یا ساحرہ، یا آسمانی حور ہے

# چاند یا پھول

(از جناب طالب چکوالی، بی-اے-ایل ایل-بی)

یاسمیں زارِ فلک میں دو ستارے، ایک رات
محوِ سرگوشی تھے، کیا شے ہے جہاں میں ماہتاب؟
کیا یہ بحرِ نورِ یزداں کا ہے نورانی حباب؟
نور سے جس کے منور ہے فضائے کائنات!

---

چھاؤں میں تاروں کی سارے قمقمے افلاک کے
مستِ صہبائے منور، مجھ کو کرتے ہیں سلام
کہتے ہیں تجھ کو خبر ہے آسماں کی لاکلام
بھید سب تجھ پر عیاں ہیں عالمِ ادراک کے

---

چاند کیا ہے؟ کچھ بتا معلوم ہے تجھکو اگر
دلنوازی اسمیں کیوں ہے پھول سی نزہت ہے کیوں؟
ہے تعجب پھول کی بھی چاند سی فطرت ہے کیوں؟
یہ ہوا پیدا زمیں سے اور فلک ہے اس کا گھر!

---

اِک صدائے نرم و شیریں مثلِ آوازِ سروش
دل کی گہرائی میں اُتری سوزِ نغمہ کی طرح
سازِ دل کو اُس نے چھیڑا لطفِ زخمہ کی طرح
اور میں سب کچھ سمجھ کر بھی تھا مثلِ گل خموش

---

گل زمیں کا چاند ہے اور مہ فلک کا پھول ہے
پھول میں خوشبو ہے جو وہ چاند میں ہوتی ہے ضو
عکس گل مہتاب ہے اور عکسِ مہ گل نو بنو
بھید کچھ ان میں سمجھتا ہے جو اسکی بھول ہے

---

حُسن دونوں کو ملا ہے ایک ہی دربار سے
ایک ہی در کے ہیں دونوں خادمانِ نُور فام
ایک ہی نورِ ازل ہے جس کا طالب فیضِ عام
ہے عیاں مہتاب سے، گل سے، مرے اشعار سے!

---

# آخری گناہ

(از حضرت مرزا یگانہ لکھنوی)

کعبہ کی طرف دوڑ کے سجدہ کرلوں    یا دَیر کا آخری نظارہ کرلوں
کچھ دیر کی مہمان ہے جاتی دنیا    اِک اور گنہ کرلوں کہ توبہ کرلوں

---

(نیرنگ دہلی)

# جذبات فراق

(از مسٹر رگھوپت سہائے فراق ایم۔ اے۔ الہ آباد یونیورسٹی)

منتشر ہو تو سراپردۂ امکاں ہو جائے
درد ہستی جو مجسم ہو تو انساں ہو جائے

دلِ پُر داغ جو کھل جائے گلستاں ہو جائے
خاکِ حسرت اگر اڑ جائے بیاباں ہو جائے

ہم رہیں ہوش میں تو ہوش ہی زنداں ہو جائے
جوشِ وحشت ہو تو وحشت ہی بیاباں ہو جائے

ہائے رے بوالعجبی عرصہ گہِ ہستی کی
کبھی دنیا کبھی صحرا کبھی زنداں ہو جائے

سہل ہو کر ہوئی دشوار محبت تیری
اسے دشوار بنالیں تو کچھ آساں ہو جائے

نیک و بد دور رہا، علم و ہنر دور رہے
ہم یہ کہتے ہیں کہ بس آدمی انساں ہو جائے

عشق کو عرضِ تمنا میں بھی اتنی پس و پیش
حسن کے واسطے انکار بھی آساں ہو جائے

یاد آتی ہے جب اپنی ہیں تڑپ جاتا ہوں
میری ہستی ترا بھولا ہوا پیماں ہو جائے

کچھ مداوا بھی ہو مجروح دلوں کا اے دوست
مرہمِ زخم ترا جور پشیماں ہو جائے

ہاں تری چشم سیہ مست پہ ایماں اپنا
آہ ایماں ہی اگر دشمنِ ایماں ہو جائے

خیر ہم ہوش سنبھالیں سرِ محفل لیکن
کیوں جنوں خیز ترا عشوۂ پنہاں ہو جائے

وصل اور ہجر یہی ہے کہ محبت تیری
بن کے اک خوابِ گراں خوابِ پریشاں ہو جائے

در و دیوار نہیں اب ستمِ یار نہیں
ہم یہ کہتے ہیں بیاباں سے کہ زنداں ہو جائے

ہائے نیرنگیٔ پیراہنِ وحشت کہ جسے
پھاڑیے تو جیب ہے، دیکھیے تو گلستاں ہو جائے

رُک گئی راہِ جنوں راہ کی آسانی سے
ہائے وہ وسعتِ صحرا ابھی کہ زنداں ہو جائے

یہ بھی سچ ہے کوئی فرقت میں پریشاں کیوں ہو
یہ بھی سچ ہے کوئی کیونکر نہ پریشاں ہو جائے

عشق کا شکوۂ معصوم کرے کیا اس وقت
اپنی فطرت پہ اگر حسن پشیماں ہو جائے

ہوش و غفلت سے بہت دور ہے کیفیتِ عشق
جس کی ہر بے خبری منزلِ عرفاں ہو جائے

رخصتِ مستی بھی محبت میں ہے اک بارِ گراں
اس سے ملنا ہے اگر بے سر و ساماں ہو جائے

عشق اب بھی ہے وہی محرمِ بیگانہ نما
حسن یوں لاکھ چھپے لاکھ نمایاں ہو جائے

جھلملاتی ہے سرِ بزم جہاں شمعِ خودی
جو یہ بجھ جائے چراغِ رہِ عرفاں ہو جائے

ہم تو جیتے ہیں کسی اور ہی عالم میں فراق
دل کو ہونا ہے پریشاں تو پریشاں ہو جائے

# علمی خبریں اور نوٹ

کچھ دنوں سے اردو رسالوں کی تعداد میں غیر معمولی اضافہ ہو رہا ہے چنانچہ ۱۹۳۲ء میں مندرجہ ذیل نئے رسالے جاری ہوئے :-

لاہور سے : گلچیں ۔ یادگار ۔ موج بہار ۔ الماس ۔ جہانگیر ۔ فانوس ۔ کارواں ۔

کلکتہ سے : آئینہ ۔ فلم اسٹیج ۔ حیدرآباد دکن سے : سفینۂ نسواں ۔ ترجمان القرآن ۔

دہلی سے : کامیاب ۔ آئینہ ۔ آگرہ سے : ندیم امرتسر سے : کندن ۔

ملتان سے : بولتی تصویر جلندھر سے : مسلمہ ۔ گورداسپور سے : پاسبان

فیروزپور سے : ریاض لکھنؤ سے : میخانہ مظفر نگر سے : حکیم الہند کراچی سے : زبان ہند

ان کے علاوہ بہت سے رسالوں نے اعلیٰ اعلیٰ سالنامے شائع کئے ہیں جس زبان میں اتنے رسالے شائع ہوں اُسکی ترقی میں بظاہر کس کو شک ہو سکتا ہے ۔ لیکن بند ہونے والے یا اشاعت ملتوی کرنے والے پرچوں کی تعداد بہت ہے ان کی مفصل فہرست یہ ہے :-

الماس لاہور ۔ گلچیں لاہور ۔ خیالستان لاہور ۔ حسن خیال میرٹھ ۔ تنقید کلکتہ ۔ طور دہلی ۔ نقاش میرٹھ ۔ عفت دہلی ۔ الایمان دہلی ۔ چمن امرتسر ۔ ادب لکھنؤ ۔ کائنات لاہور ۔ جام جہاں نما لکھنؤ ۔ مبصر لکھنؤ ۔ رفیق بلند شہر ۔ تفریح بجنور ۔

---

پچھلے نمبر میں ہم نے اردو رسائل کی بے بضاعتی کا کچھ حال لکھا تھا ۔ حال ہی میں ہمارے ایک نامور دوست نے جو اردو کے مشہور و معروف مصنف ہیں اور دو سال سے ایک اعلیٰ درجہ کا دلچسپ رسالہ شائع کر رہے ہیں ہمکو لکھا ہے کہ

اس رسالے نے "دو سال میں خون چوس لیا" پانچ ہزار سے زیادہ کا نقصان ہوا ۔ اب دم نہیں ہے لوگوں نے تعریفیں بہت کی ، مگر اس تعریف کی قیمت سخت تھی ، آخر ہمت ہار بیٹھا ، میرا تو یہ خیال ہو گیا ہے کہ اعلیٰ درجہ کے پرچوں کے لئے کوئی میدان ہی نہیں ہے ، پست مذاق کی چیزیں لکھئے ، جو کچھ آجائے رطب و یابس چھاپ دیجئے ، گرے ہوئے حملے کیجئے ، پھر خریداروں کی کمی نہیں لیکن پاکیزہ مذاق کی چیزیں ہوں تو کوئی پروا نہ کرے گا ۔ ہاں چھپا چھپا کر مفت بانٹتے جائیے ۔ لینے والے بہت نکل آئیں گے ۔

قدردانان امور کے لئے یہ حالت ناقابل برداشت ہونا چاہیئے ۔ جب تک یہ حالت قائم رہیگی اردو ادب کی خاطر خواہ ترقی ناممکن ہے

دوسری زبانوں کی علمی و ادبی ترقیوں کا کیا معیار ہے، ممالک غیر میں کس پیمانہ پر علم و ادب کی اشاعت ہو رہی ہے؟ اور اولوالعزم قومیں اس میدان میں کیا کر رہی ہیں، اس کا کچھ حال جمہوریہ روس کے سرکاری دارالاشاعت کی کارگزاریوں سے معلوم ہو سکتا ہے۔ پانچ سال گذشتہ کا واقعہ ہے کہ ۱۹۲۷ء میں سویٹ اسٹیٹ ایڈیٹوریل آفس نے چار ہزار مختلف موضوعات پر سات کروڑ چالیس لاکھ کتابیں شائع کی تھیں جن کی مجموعی لاگت کا اندازہ تین کروڑ چالیس لاکھ روبل (روسی سکہ) کیا گیا ہے۔ صرف ایک مصنف میکسیم گورکی کی بیس لاکھ جلدیں طبع کی گئی تھیں۔

اس ماہ کے ماڈرن ریویو نے وھٹیکر المانک ۱۹۳۳ء کے حوالہ سے لکھا ہے کہ اکتوبر ۱۹۳۱ء لغایۃ ستمبر ۱۹۳۲ء میں انگلستان میں ۱۴۵۶۴ نئی کتابیں شائع ہوئیں، اس کے مقابل میں تمام ہندوستان میں ۳۰-۱۹۲۹ء میں انگریزی و دیگر یوروپین زبانوں میں ۲۲۳۲ کتابیں اور مختلف ہندوستانی زبانوں کی ۱۵۰۱۴ کتابیں شائع ہوئیں۔ اس کے مقابلے میں بنگال کی کیفیت ملاحظہ ہو جس کی ادبی ترقی کی ہندوستان بھر میں دھوم ہے۔ اور جس کی آبادی بھی برطانیہ کلاں اور آئرلینڈ سے زیادہ ہے، بنگال میں ۳۱-۱۹۳۰ء میں ۵۳۲۴ مطبوعات شائع ہوئے جن میں ۳۹۰۳ کتابیں اور ۱۴۲۱ رسالے تھے کتابوں میں ۳۷۵۰ جدید مطبوعات اور ۱۴۵ مکرر ایڈیشن تھے۔ کل مطبوعات میں سے ۷۷۵ کتابیں سررشتہ تعلیم سے متعلق تھیں۔ ہمعصر ماڈرن ریویو تمام حسابات لگانے کے بعد لکھتا ہے کہ سال بھر میں بنگال کے لٹریچر میں مستقل دلچسپی کی صرف ۱۴۷ کتابیں شائع ہوئیں جس کا مطلب یہ ہے کہ بنگال جس کی آبادی برطانیہ و آئرلینڈ کی مجموعی آبادی سے زیادہ ہے، ان ممالک میں شائع ہونیوالی کتابوں کی تعداد کا صرف ⅟۱۰۰ حصہ شائع کرتا ہے اور حجم و نوعیت وغیرہ کے لحاظ سے نظم و افسانہ کی معدودے چند کتابوں کو چھوڑ کر بنگال اور برطانیہ کی ادبی ترقی کا کوئی موازنہ ہو ہی نہیں سکتا۔

اب جاپان کے اخباروں کی ترقی کا حال سنیئے۔ جاپان کی آبادی تقریباً ۶½ کروڑ ہے لیکن اس ترقی یافتہ ملک میں ۱۱۳۷ روزانہ اخبارات اور ۲۰۵ ہفتہ وار و ماہوار رسالے شائع ہوتے ہیں۔ اس میں سے دو روزانہ اخبار "اوساکا نیچی" کے تیرہ لاکھ اور "ٹوکیو اساہی" کے بیس لاکھ خریدار ہیں۔ ایک اور اخبار "ٹوکیو نیچی نامی" کی آٹھ لاکھ اشاعت ہے ان اخباروں کی مالی حالت کا کچھ اندازہ اس واقعہ سے ہوسکتا ہے کہ چھ سال ہوتے "اوساکا مے نیچی" کی کمپنی نے اپنے اخبار کے لئے بتیس ۳۲ لاکھ روپیہ کی لاگت سے اوساکا میں ایک عظیم الشان عمارت تیار کرائی تھی "ٹوکیو نیچی" کی عمارت بھی ایسی ہی ہے "اساہی" کمپنی نے بھی ٹوکیو میں تقریباً اڑتیس ۳۸ لاکھ روپیہ کی لاگت سے ریلوے اسٹیشن کے قریب ایک ہشت منزلہ عمارت تعمیر کرائی ہے ۱۹۲۵ء میں "مے نیچی" کمپنی نے اپنا ہوائی جہاز تمام جاپان پر اڑایا جس کے مقابلہ میں اساہی کمپنی نے اپنا ہوائی جہاز جاپان سے پورپ ... روس کے راستہ سے برلن تک بھیجا تھا "مے نیچی" کمپنی نے ٹوکیو اور اوساکا کے درمیان سلسلۂ مراسلات قائم کرنے کے لئے پانچ ہوائی جہاز خریدے تو اس کے جواب میں اساہی کمپنی نے ایک پورا ہوائی بیڑہ قائم کر دیا۔ اور ۱۹۲۳ء میں جب جاپان میں ہولناک زلزلہ آیا اور سلسلۂ مراسلات بند ہو گیا تو "مے نیچی" کمپنی نے خبریں

فراہم کرنے کے لئے سات لاکھ روپیہ صرف کیا اور ہوائی جہازوں سے خبریں منگوائیں اور نامہ بر کبوتروں سے بھی کام لیا۔ "اساکا مے نچی" کے ایڈیٹوریل اسٹاف میں ۴۵۰ آدمی ہیں، دفتر میں ۲۰ کمپوزیٹر اور صیغہ طباعت میں ۴۵۰ آدمی اور صیغۂ جہاز میں ۲۹۵ آدمی یعنی کل ۲۴۶۵ آدمی کام کرتے ہیں۔ اساہی کمپنی میں بھی اسی کے قریب آدمی ہیں۔

ان کمپنیوں کے جو اخبار چھپتے ہیں وہ اس قدر کثیر التعداد ہیں کہ ان کا ٹائپ ایک ہی مرتبہ کے استعمال میں گھس جاتا ہے۔ اس لئے کارخانہ میں ٹائپ ڈھالنے کے آٹھ آٹھ کارخانے جاری ہیں۔ دونوں کارخانوں میں اعلیٰ قسم کی ۱۵-۱۵ روٹری مشینیں چلتی ہیں جاپانی اخبارات کی آمدنی کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ مے نچی کمپنی کو ایک سال میں اشتہارات سے ایک کروڑ ۲۳ لاکھ اور خریداروں سے پونے دو کروڑ روپیہ کی آمدنی ہوئی۔ اور مصارف نکالکر ۶ لاکھ روپیہ خالص منافع ہوا۔ جاپانی اخبار نویسوں کے اثر اور وقعت کا اندازہ اسی سے ہو سکتا ہے کہ گو جاپان کے سرکاری وزراء کو ۱۶ ہزار سے بھی کم تنخواہ ملتی ہے لیکن مے نچی کے چیف ایڈیٹر کی سالانہ تنخواہ چالیس ہزار روپیہ ہے۔

اب برطانیہ کی نوآبادیوں کے علمی ذوق کا بھی کچھ حال سن لیجئے کناڈا میں اس وقت ستانوے روزانہ اخبارات ہیں جن کی اشاعت بارہ لاکھ یومیہ ہے۔ ان روزانہ اخباروں میں پچیس ہزار آدمی روزانہ کام کرتے ہیں جن کو تیس لاکھ پونڈ ادا کیا جاتا ہے۔ سولہ لاکھ پونڈ ہر سال خبریں چھاپنے پر خرچ ہوتا ہے۔ اور تقریباً اسی لاکھ پونڈ اخباروں پر خرچ کیا جاتا ہے۔ اسی لاکھ پونڈ سے ایک کروڑ پونڈ تک عمارات اور دیگر ضروری سامان پر خرچ ہوتا ہے۔

---

کیلیفورنیا کے اخبار نویسوں کی انجمن کو حال میں یہ دلگی سوجھی کہ انھوں نے اپنے خریداروں سے یہ دریافت کیا کہ عورت اور اخبار میں کون کون سی باتیں مشترک ہیں۔ بہترین جواب کے لئے ایک خاص انعام بھی مقرر کیا گیا چنانچہ بہت سے لوگوں نے دماغ لڑا لڑا کر جوابات بھیجے مگر انعام کا مستحق وہ شخص قرار دیا گیا جس نے لکھا تھا کہ عورت اور اخبار کی یکساں کیفیت ہے اور جس طرح ہر شخص کی خاص عورت ہونا چاہیئے اسی طرح ہر شخص کو اپنے لئے ایک خاص اخبار خریدنا چاہیئے۔ کیونکہ ہمسایہ کسی اور شناسا کی عورت یا اخبار سے واسطہ رکھنا بعید از شرافت ہے۔

بعض دوسرے اصحاب نے بھی بہت معقول جوابات لکھے ہیں جن کو اس انجمن نے خاص طور پر پسند کیا ہے۔ مثلاً ایک صاحب نے لکھا ہے کہ عورت اور اخبار دونوں کی یکساں خصلت ہے۔ دونوں کو ہر وقت نئی نئی خبروں کی تلاش رہتی ہے اور جو کچھ ان کو معلوم ہو جاتا ہے اس کو دوسروں سے بیان کئے بغیر انھیں چین نہیں آتا۔ ایک اور صاحب نے لکھا ہے کہ جس طرح عورت کے بشرے سے اُس کے اندرونی جذبات کا پتہ لگایا جا سکتا ہے۔ اسی طرح اخبار کے مضامین ایڈیٹر کے خیالات کا آئینہ ہوتے ہیں۔ ایک اور ستم ظریف نے لکھا کہ دونوں یکساں ضروری ہیں اور گو بعض اوقات بیبیاں تکلیف دہ اور باعثِ اختلاف ثابت ہوتی ہیں لیکن ان کے بغیر گذر نہیں ہوتا۔ یہی حال اخباروں کا ہے کہ ان کے بعض مضامین کتنے ہی ناپسندیدہ ہوں لیکن فی زمانہ کوئی آدمی انھیں پڑھے بغیر نہیں رہ سکتا۔

ہم کو یہ سنکر بہت افسوس ہوا کہ ہمارے مکرم دوست اور زمانہ کے پُرانے مضمون نگار مسٹر ہرگوند پرشاد صاحب نگم ایم۔ اے دہلوی صرف ۵۲ سال کی عمر میں ۲۰ دسمبر ۱۹۳۲ء کو رہگرائے عالم جاودانی ہوگئے۔ مرحوم ایک نیک نفس اور صلح کل محب وطن تھے۔ مرنجاں مرنج طبیعت پائی تھی اور ہندو مسلمان عیسائی سبھی سے اُن کے تعلقات ہمیشہ خوشگوار رہے۔ دوستوں کی خاطرداری کا خیال اور وطن عزیز کی خیرخواہی ان کی طبیعت ثانی ہوگئی تھی۔ ایک عرصہ تک آپ لاہور کے پرانے اخبار اور لالہ دینا ناتھ صاحب کے مشہور اخبار ہندوستان لاہور کے ایڈیٹر رہے۔ اور دہلی کے بعض مشہور اخبارات کے ایڈیٹوریل اسٹاف سے بھی آپ کا تعلق رہا۔ حال ہی میں آپ کی ایڈیٹری میں کراچی سے زبان ہند نامی ایک رسالہ جاری ہوا تھا لیکن اس کے دو ہی ایک نمبر شائع ہوسکے کہ آپ کو سفر آخرت درپیش ہوگیا۔

آپ نے ۱۹۰۰ء لغایت ۱۹۱۳ء زمانہ میں کئی سنجیدہ مضامین اپنے نام سے اور چند ظریفانہ مضامین بلبل پنج دہلوی" کے نام سے لکھے تھے جن کی اسوقت ملک میں بڑی قدر ہوئی تھی۔ جن صاحبوں نے "کنجوس مکھی چوس" کا "بلبل خانہ" اور "ماسٹر الہی بخش" کا پرمذاق مضمون پڑھا ہوگا اُن کے دلوں میں اُن کی اعلیٰ ظرافت کی یاد اب بھی تازہ ہوگی۔ گو ایک عرصہ دراز سے کاروباری مصروفیتوں کے باعث آپ زمانہ کے لئے کوئی مضمون نہیں لکھ سکے لیکن زبان اُردو کے لیے آپ کی خدمت کا سلسلہ آخر دم تک قائم رہا۔ خداوند تعالیٰ غریق رحمت کرے۔

---

اس نمبر سے زمانہ میں کئی جدید عنوان قائم کئے گئے ہیں اور حجم میں بھی اضافے کا خیال ہے۔ جو پروگرام اسوقت ہمارے پیش نظر ہے اس کی تکمیل کے لئے زمانہ میں ہر ماہ کم سے کم بتیس۳۲ صفحات کا اضافہ ہونا چاہیئے۔ ان صفحات کے متعلق اگر ضروری تصاویر کا انتظام کیا جائے تو ہر مہینہ چار پانچ صفحات تصاویر کے بڑھ جائیں گے۔ اس نمبر میں حال کے اہم مسائل کے ذیل میں دو مضامین لکھے گئے تھے جو عدم گنجایش کی وجہ سے اس مرتبہ درج رسالہ نہیں ہوسکے آئندہ ہر پرچے میں ہدیۂ ناظرین کئے جائیں گے۔ ہم چاہتے ہیں کہ زمانہ میں ہر ماہ یاد رفتگاں، مشاہیر عالم اور نسوانی تحریکات کے مختصر تذکرے کے علاوہ واقعات عالم اور دنیا کے اہم مسائل پر مفصل و مستند مضامین بھی شائع ہوتے رہیں، لیکن اس کے لئے رسالہ کی آمدنی میں فوری اضافہ کی ضرورت ہے اور اس کی صورت توسیع اشاعت کے سوائے اور کوئی نظر نہیں آتی ہے۔ کیا ہمارے ناظرین اس طرف توجہ فرماکر اور اپنے علم دوست احباب سے زمانہ کی خریداری کی سفارش کرکے ہمکو شکریہ کا موقعہ دیں گے؟ ہمارا خیال ہے کہ آجکل کے تبدیل شدہ حالات میں زمانہ اپنے ناظرین کی بیش از بیش خدمت کرسکتا ہے لیکن ؎

کچھ اور چاہیئے وسعت مرے بیاں کے لئے

جب تک رسالہ کی اشاعت میں ترقی نہ ہوگی ہمارے حوصلے پورے نہ ہوسکیں گے۔ لہٰذا قدردانان زمانہ کو ہماری امداد پر کمربستہ ہو جانا چاہیئے۔




# ڈی ایس
# ڈاکٹر ایس - کے - برمن
# لمیٹڈ
کلکتہ




پچاس برس سے مشہور و معروف دیسی پیٹنٹ دواؤں کا ہندوستانی وسیع کارخانہ

## دافع امراض مستورات و مقوی

### ڈابر اشوکا رشٹ (رجسٹرڈ)

(خرابی حیض و رطوبت کو دُور کرنے والی مشہور آیورویدک دوا)

اس کے استعمال سے حیض باقاعدہ ہوتا اور رطوبت یعنی سرخ و سفید مواد کا آنا فوراً رفع ہوتا ہے۔ رحم کی کمزوری اس کے استعمال سے دور ہو کر حمل قرار پاتا ہے اور حاملہ عورت کی مندرجہ ذیل علامتیں مثلاً بخار۔ کمی بھوک۔ دھات اور سوجن وغیرہ اچھے ہوتے ہیں

قیمت فی شیشی ڈیڑھ روپیہ ۱؎۸
محصولڈاک ایک روپیہ دو آنہ ۱؎۲

### پشٹینا (رجسٹرڈ)

(مقوی باہ کی گولیاں)

اس کے استعمال سے نامردی۔ جریان۔ تھوڑی محنت سے تھکاوٹ۔ جوانی میں بوڑھوں کی سی حالت اور کمزوری وغیرہ دور ہوتی ہیں۔

قیمت فی شیشی ایک روپیہ دو آنہ ۱؎۲
ڈاک محصول ایک سے تین شیشیوں تک سات آنہ ۷؎

### نوٹ

اس دوا کے دوران استعمال میں کبھی کبھی ہماری بنائی ہوئی جلاب سے معدہ صاف کرتے رہنا چاہیئے۔

ڈابر جنتری سنہ ۱۹۳۳ء بلاقیمت مفت منگا کر ملاحظہ فرمائیے۔

نوٹ ہماری دوائیں ہر جگہ ملتی ہیں بغرض بچت محصول ڈاک اپنے مقامی ہمارے ایجنٹ سے خریدئیے۔

**صیغہ نمبر ۶۷ پوسٹ بکس نمبر ۵۵۴ کلکتہ**

**ایجنٹ: کانپور نیا گنج میں محمد حنیف محمد نصیر، اور بابو رام غلام شیو غلام**

# زمبک استعمال کیجئے

## اور اپنے جلدی امراض سے نجات حاصل کیجئے



حیوانی چربی سے پاک صاف

### جادو اثر جڑی بوٹیوں کا مرہم

جلن پیدا کرنیوالا اکزیما۔ خارش کھجلی۔ اور دیگر امراض جلدی سے نجات حاصل کرنیکے لئے زمبک استعمال کیجئے۔ یہ عجیب و غریب مرہم سخت سے سخت امراض میں مبتلا جلد کو مکمل طور پر شفا دے گی۔

زمبک اس قدر نفیس ہوتی ہے کہ جلد کی گہرائی میں پیوست ہوجاتی ہے۔ یہ کہنہ امراض جلد کو انکی جڑوں سے اکھاڑ پھینکتی ہے۔ زمبک درد کو اس طرح دور کرتی ہے گویا جادو کے اثر سے یا امراض کے زہریلے جراثیم کو تلف کرتی ہے۔ جب زمبک جلد کو امراض سے قطعی نجات دلا لیتی ہے۔ تو یہ نئی جلد پیدا کرتی ہے

زمبک نایاب اور قیمتی جڑی بوٹیوں کے تیلوں سے تیار ہوتی ہے۔ اس کی ضمانت کی جاتی ہے کہ زمبک جانوروں کی چربی سے قطعی مبرا ہے۔ اکزیما کھجلی۔ زہر خوردہ زخموں۔ بہنے والے زخموں۔ درد۔ سوجے ہوئے پاؤں۔ کٹے ہوئے مقامات۔ کھرونچ۔ جلے ہوئے مقامات۔ کیڑے مکوڑوں کے ڈنک والے مقامات کو شفا سے بچانے میں لاثانی ہے

تمام دوا فروش زمبک چھوٹے چھوٹے ٹکیسوں میں ۱۰؍ اور ۱۲؍ فی ٹکیس فروخت کرتے ہیں۔

ایجنٹ:۔ سمتھ اسٹین اسٹریٹ اینڈ کمپنی لیمیٹڈ۔ انٹالی۔ کلکتہ۔

## درد کو دور کرتی اور نئی جلد پیدا کرتی ہے۔

# زمبک Zam-Buk

# پیپس Peps

## کھانسی ۔ زکام ۔ نزلہ ۔ گلے کے زخم اور سوزش کو

# سانس کے ساتھ فائدہ پہونچانیوالی عجیب و غریب ٹکیاں

ہندوستان کی آب وہوا میں پھیپھڑوں، سینے کی بیماری اور گلے کو اچھا کرنے کے لئے "پیپس" کی بے نظیر اور حیرت انگیز دوا خاص طور پر تیار کی گئی ہے.

جونہی "پیپس" کی ٹکیہ منہ میں گھلتی ہے، اس سے طاقتور شفابخش انجرے اُٹھتے ہیں اور سانس کے ساتھ سیدھے پھیپھڑوں میں پہونچتے ہیں۔ گلے کی نسوں اور سانس لینے کی نازک نلیوں کے واسطے بہت زود اثر تسکین دہ اور شفابخش دوا ہے

"پیپس" کی ٹکیاں گلے میں پھنسنے والا بلغم نکالتی اور ہوائی نلیوں کو صاف کرتی ہیں۔ ان سے تکلیف دہ کھانسی بھی رفع ہو جاتی ہے.

یہ آپ کو ناگہانی کھانسی۔ ٹھنڈ۔ گلے کے زخم۔ ورم۔ دمہ اور دوسری سینہ اور پھیپھڑوں کی بیماری سے محفوظ رکھے گی.

**پیپس کی ہر ایک ٹکیہ پر نقرئی غلاف چڑھا ہوا ہے**

تمام دوا فروش ایک روپیہ فی شیشی میں "پیپس" فروخت کرتے ہیں.

ایجنٹ:۔ مسیرز اسمتھ اسٹین اسٹریٹ اینڈ کو لمیٹڈ اسٹالی کلکتہ



# فہرست مضامین

## زمانہ جلد ۶۰ جنوری لغایتہ جون سنہ ۱۹۳۳ء

**تصاویر:** مرزا رسوا مرحوم۔ منشی سکھدیو پرشاد بسمل الہ آبادی۔ نواب حیدر یار جنگ بہادر علامہ سید علی حیدر نظم طباطبائی۔ منشی تلوک چند محروم۔ اکبر اعظم کا دربار۔ ہر آیڈولف ہٹلر چانسلر جرمنی۔ پنڈت پدم سنگھ شرما مرحوم۔ ہز اکسلنسی نواب صاحب چھتاری گورنر یو۔پی۔ سید حسین امام مرحوم

## مضامین نثر

## ۲۷- تنقید کتب

## ۲۸ - یادرفتگاں



## ۲۹ مشاہیر عالم



## ۳۲ - خط و کتابت



## حصہ نظم

احمد

# سیرت محمد علی

شایع کردہ مکتبہ جامعہ دہلی





سیرت کا مطالعہ کرنے کے بعد آپ صحیح اندازہ کر سکیں گے کہ محمد علی کا دل اسلامی جذبات سے کس قدر لبریز تھا۔ اور قوم و ملک کے لئے اس نے کیا خدمات انجام دیں۔ تمام حالات آپ سیرت میں پڑھیں۔

۲۰×۲۶/۸ کے سائز پر تقریباً ۶۰۰ صفحات
کتابت و طباعت نہایت عمدہ
متعدد فوٹو

قیمت تین روپے

مکتبہ جامعہ میں اردو کی کتابوں کا ایک بہت بڑا ذخیرہ ہر وقت موجود رہتا ہے

مکتبہ جامعہ دہلی

جملہ حقوق محفوظ ہیں

# زمانہ


مرتبہ: دیانرائن نگم بی۔اے

جلد ۶۰ | فروری سنہ ۱۹۳۳ء | نمبر ۲


## فہرست مضامین

**تصاویر:-** نواب حیدر یار جنگ بہادر علامہ سید علی حیدر نظم طباطبائی۔ منشی تلوک چند محروم بی۔اے۔




**زمانہ پریس کانپور سے شائع ہوا**

قیمت فی پرچہ ۸ آنہ | قیمت سالانہ پانچ روپیہ

قیمت سالانہ ممالک غیر سے مع ششماہی صہ ہندوستان کے لئے ششماہی تین روپیہ

# زمانہ

جلد ۶۰ — فروری ۱۹۳۳ء


# نسیم مرحوم کی یاد


از سید اظہر علی صاحب آزاد


جن پاک نفس بزرگوں نے اُردو ادب کی بنیاد ڈالی، یا ترقی کی راہ میں گامزن ہو کر آیندہ نسلوں کے لئے نشانِ راہ چھوڑ گئے، ہم اُن کے بارِ احسان سے کبھی سبکدوش نہیں ہو سکتے۔

جس طرح انگریز چاسر اور اسپنسر کو بھول نہیں سکتے، اسی طرح ہم ولی دکھنی اور میر کو نہیں بھول سکتے۔ انگریز سالہا سال سے ملٹن اور شیکسپیئر پڑھتے آئے ہیں اور کبھی سیر نہیں ہوتے، اُسی طرح انیس اور آتش کے مطالعہ سے ہمیں بھی کبھی سیری نہیں ہو سکتی۔ جس طرح انھیں اپنے نامور شعرا کیٹس۔ بائرن۔ شیلی۔ اسکاٹ۔ ٹینیسن وغیرہم سے عشق ہے اُسی طرح ہم سودا۔ مومن۔ درد نسیم۔ داغ۔ امیر وغیرہم پر جان دیتے ہیں۔ حالانکہ ہمیں احساس ہے کہ ہماری شاعری دنیا کی ترقی کرنے والی اقوام کی شاعری سے ابھی بہت پیچھے ہے اور قبل اس کے کہ ہم بھی آگے نکل جانے والی صفوں کے برابر پہونچ سکیں۔ ہمیں مدتوں مسلسل محنت کرنا پڑیگی۔

اگرچہ ۱۹۰۵ء میں "اودھ پنچ" لکھنؤ کے صفحات میں شرر اور چکبست مرحوم کی زبردست معرکہ آرائی ہو چکی ہے۔ فریقین کے موافق اور مخالف سلسلۂ مضامین جاری رہ چکا ہے، لیکن بقول نسیم

> پر بحرِ سخن سدا ہے باقی — دریا نہیں کار بند ساقی

زبان جب تک زندہ ہے نقادانِ فن کا قلم رُک نہیں سکتا۔ نئی نئی تحقیقاتیں ہونگی۔ تازہ بتازہ

انکشافات کا سلسلہ جاری رہیگا۔ اور یہی زبان کی حیات اور ہماری قومی زندہ دلی کا ثبوت تسلیم کیا جائیگا۔ یہ ایک ناقابلِ انکار واقعہ ہے کہ ہمارا فنِ تنقید ابھی تک ابتدائی حالت میں ہے۔ زبان اور محاورہ کے محاسبہ سے ہمارا فن شروع ہوتا ہے اور اسی نقطہ پر ختم ہو جاتا ہے۔ چنانچہ ۱۹۰۵ء کی معرکہ آرائی بھی اس نقطہ سے آگے نہیں بڑھ سکی۔

چکبست اور شرر کے مشہور معرکہ میں جو امور طے پا چکے ہیں اُن پر دوبارہ لکھنا تحصیل حاصل اور بے ضرورت ہے۔ البتہ جن امور کے متعلق مجھے کوئی نئی بات عرض کرنا ہے صرف انھیں پر بحث کرنا چاہتا ہوں۔ کتاب وہی ہے اُس میں کوئی اضافہ کر نہیں سکتا نہ اُس حد سے باہر جا سکتا ہوں۔

موجودہ زمانے کی زبان کو معیار قرار دیکر گلزارِ نسیم کی زبان میں لاکھوں کیڑے ڈالے گئے ہیں اور آخر میں یہ کہا گیا ہے کہ نہ سب اعتراضات ہی صحیح ہیں اور نہ سب جواب ہی۔ یہ مثنوی آج سے ایک صدی قبل کی تصنیف ہے۔ اگر اُردو زبان ایک صدی گذر جانے پر بھی اُسی نقطہ پر موجود رہتی جہاں ایک صدی پہلے تھی تو یہ ایک مردہ زبان کہے جانے کی مستحق تھی۔ لیکن ہر زندہ زبان ترقی کرتی ہے۔ اور دنیا کی کوئی زندہ زبان اگر آج سے سو برس قبل کی زبان سے مقابلہ کر کے دیکھی جائیگی تو یہی صورت پیش آئیگی جو یہاں نظر آرہی ہے کسی شخص کو کوئی حق نہیں ہے کہ دنیا کے کسی ادیب یا شاعر سے یہ امید رکھے کہ اسکی زبان صدیوں بعد کی زبان سے مختلف نہو گی۔ ایسا اعتراض سرتاپا لغو اور اُس پر التفات کرنا تضیع اوقات ہے۔ میر اور ولی کی زبان آج ویسی ہی عجیب و غریب نظر آتی ہے جیسی فیری کوئن (Fairy Queen.) کی زبان۔ مگر نہ انگریز فیری کوئن کو دریا برد کر سکتے ہیں اور نہ ہم میر اور ولی کا کلام میاں چراغ علی کے حوالہ کرنے کو طیار ہیں چاہے ہمارے بچے اُن کے اشعار سُنکر ہنس پڑیں۔

نسیم اپنے وقت کے کاملِ فن اُستاد تھے جیسا کہ ان کا کلام ثابت کر رہا ہے۔ اُن کے اُستاد آتش مرحوم اُستادوں کے استاد تھے۔ نسیم کی تصنیف پھر اس پر آتش کی نظر ثانی اور پھر اغلاط! اس سے بڑھکر اور کیا ادبی کفر ہو سکتا ہے؟

اس سے بھی سخت الزام جو شرر اور اُنکے ہمخیال حضرات نے عاید کرنا چاہا تھا یہ ہے کہ گلزارِ نسیم کے بعض اشعار تہذیب کے دائرہ سے باہر ہیں۔ شاعر کی نظم اور نثار کی نثر اُس کے زمانہ

کی سوسائٹی کے مذاق کی محدود چار دیواری سے باہر کہیں نہ گئی نہ جا سکتی ہے
یں نظم یا نثر ایک آئینہ ہے جس کے اندر اُس زمانہ کی سوسائٹی کے خط و خال صاف
ہیں جس زمانے میں جس قسم کی چیز کی مانگ اور قدر ہوتی ہے، جو چیز عموماً پسند کی جاتی ہے
مہیا کرنی پڑتی ہے۔ تسنیم کے زمانہ کے قریب کی اور بھی مثنویاں مثلاً مثنوی میر حسن، طلسم الفت، زہر عشق
وغیرہ ہیں۔ کیا ان میں سے ایک مثنوی بھی اس عیب سے پاک ہے؟ یہ عیب ایک نہیں لاکھ بار ہو
لیکن باوجود اس کے یہی مثنویاں زبان اُردو کے صحیفے ہیں اور ہمیشہ رہیں گے۔
کیا یورپ کا علم ادب اس عیب سے پاک ہے؟ قارئین کرام کتب مندرجہ ذیل خود ملاحظہ فرمائیں

1. The Athenian Comedies.

2. Lyeistrata of Aristophanes.

3. The Sixth Satire of Jovinal

4. Prior's Tales.

اور وہ مکالمہ ضرور ملاحظہ فرمائیں جو سقراط اور اُس کے شاگرد فیڈرس (Phaedrus) کے درمیان
ایک چشمہ کے کنارے ہوا تھا جہاں خوش الحان طیور اپنے نغموں سے بہشت بریں کی فضا پیدا
کر رہے تھے۔

جو زمانہ اُردو ادب پر اب سے سو برس پہلے گذر چکا ہے وہی دَور سترھویں صدی میں
انگلستان کے ادب پر بھی گذرا ہے۔ نہ ایسی تصانیف کو انگلستان یا یورپ کے اور ممالک نے
اپنے دائرۂ ادبیہ سے خارج کر دیا ہے اور نہ ہم کر سکتے ہیں۔ ادب کی بہترین کتابیں پڑھ چکنے کے
بعد ایسی چند کتابیں پڑھ لینے سے ہمارے بچوں کے اخلاق پر بُرا اثر نہیں پڑ سکتا اگر اُن کے استاد
اُنھیں پہلے ہی سمجھا دیں کہ تحصیل ادب کا اصلی مقصد کیا ہے اور کتاب پڑھتے وقت اُنھیں کن
کن امور کو پیش نظر رکھنا چاہیئے۔

ایک بات اور ہے، ہر زمانہ کا ادبی معیار یکساں نہیں ہوتا، اس کا مدار سوسائٹی کی ذہنیت
پر ہے۔ ایک زمانہ میں جو تحریریں ایک حد تک منافی متانت سمجھی جاتی ہیں زمانۂ مابعد میں وہی
تحریریں فحش اور حیا سوز سمجھی جانے لگتی ہیں، اور ناقابل درگذر خیال کی جاتی ہیں۔ اڈیسن
(Addison) اپنے زمانہ کے مہذب ترین نثاروں میں شمار کیا جاتا تھا۔ مگر بعض موقعوں پر
اس کا طرز ادا موجودہ زمانہ میں ناقابلِ برداشت خیال کیا جاتا ہے اور کم و بیش یہی حال

Massinger اور Fletcher کا ہے اور اُن ادبی تصانیف کا بھی جو چارلس ثانی کی واپسی کے زمانے میں شائع ہوئیں۔ مثلاً ہماری ازدواجی زندگی کی کامیابی کا مدار محض اس امر پر ہے کہ بیوی نیک نہاد، کریم النفس اور پاکباز ہو۔ سول وار (Civil War) سے قبل کا لکھا ہوا شاید ہی کوئی ایسا ڈراما دستیاب ہو جس میں بیاہی عورت سے ناجائز تعلق رکھنے والے مرد میں ساری دنیا کی خوبیاں نہ دکھائی گئی ہوں اور غریب شوہر میں سیکڑوں عیوب، خامیاں اور کمزوریاں نہ پیدا کردی گئی ہوں۔ زندہ دل آشنا فاتح اور کامیاب بنا کر اسٹیج پر لایا جاتا ہے۔ شکست، ندامت، ذلت اور رسوائی بدنصیب شوہر کے حصہ میں آتی ہے۔ Fallstaff کا یہی حال ہوا Brisacel کا یہی انجام Elder Brother میں ہوا اور Uhaldo اور Recardo کا یہی نقشہ Massinger کی "Picture" میں پیش نظر ہے۔ ایلزبتھ اور جیمس کے زمانہ کے ڈراما نگار سب ایک ہی استاد کے شاگرد نظر آتے ہیں، اور ایام Restoration سے چالیس سال کے اندر کے ڈراما نویسوں نے بدکاری کو ایک فعلِ مستحسن قرار دیا ہے۔ گویا یہ فعل اُن کے نزدیک ایک فنِ لطیف ہے۔ جس کے بغیر کسی بھلے آدمی کا اخلاق اور اُس کی تربیت۔ ناقص اور نامکمل اور ناتمام رہی جاتی ہے۔

یہ حال تو انگلستان کا تھا۔ اب میں ایک مثال خاص ہندوستان کی دیتا ہوں۔ بہارِ دانش کی سی فحش کتاب ہمارے آبا و اجداد کے زمانے میں مدت دراز تک نصاب تعلیم میں داخل رہ چکی ہے۔ لیکن باوجود اس کے زمانہ شاہد ہے کہ اُن کے اخلاق ہمارے اخلاق سے بدرجہا بہتر تھے۔ وہ ہم سے زیادہ حیادار، باوضع اور بات کے دھنی تھے۔ دوست احباب ہمسایہ کے حقوق کی نگہداشت میں ہر طرح ہم سے اچھے تھے۔ خاصکر ہندو مسلم اتحاد کا جو روح افزا نظارہ اُن کے زمانہ میں تھا اگر اُسکا عشرِ عشیر بھی مرنے سے پہلے میں دیکھ سکوں تو خوش مرونگا۔

اِن سب باتوں پر غور فرما لینے کے بعد انصاف فرمائیے کہ تسنیم پر کیا الزام آتا ہے؟

جس طرح میر اور آتش کی غزل گوئی آپ ہی اپنا جواب ہے۔ جس طرح انیس مرحوم کے مرثیے جواب نہیں رکھتے اُسی طرح گلزارِ تسنیم مثنوی نگاری کی معراجِ کمال ہے اور تسنیم نے چمنستانِ ادب میں وہ پھول کھلائے ہیں جو قیامت تک سرسبز و شاداب رہیں گے۔ مختصراً کچھ نمونے قارئین کرام کے نذر ہیں:۔

| | |
|---|---|
| گل کا جو الم چمن چمن ہے | یوں بلبلِ خامہ نعرہ زن ہے |
| گچیں نے وہ پھول جب اڑایا | اور غنچۂ صبح کھل کھلایا |

| | |
|---|---|
| وہ سبزۂ باغِ خوابِ آرام | یعنی وہ بکاؤلی گل اندام |
| جاگی مرغِ سحر کے غل سے | اٹھی نکہت سی فرشِ گل سے |
| منہ دھونے جو آنکھ ملتی آئی | پُرآب وہ چشمِ حوض پائی |
| دیکھا تو وہ گل ہوا ہوا ہے | کچھ اور ہی گل کھلا ہوا ہے |
| گھبرائی کہ ہیں! کدھر گیا گل | جھنجھلائی کہ کون دے گیا جُل |
| ہے ہے مرا پھول لے گیا کون | ہے ہے مجھے خار دے گیا کون |
| ہاتھ اُس پہ اگر پڑا نہیں ہے | بو ہو کے تو پھول اڑا نہیں ہے |
| نرگس تو دکھا کدھر گیا گل | سوسن تو بتا کدھر گیا گل |
| سنبل مرا تازیانہ لانا | شمشاد انھیں سولی پہ چڑھانا |
| تھرائیں خواصیں صورتِ بید | ایک ایک سے پوچھنے لگی بھید |
| نرگس نے نگاہ بازیاں کیں | سوسن نے زباں درازیاں کیں |
| پتا بھی پتہ کو جب نہ پایا | کہنے لگی کیا ہوا خدایا؟ |
| اپنوں میں سے پھول لیگیا کون | بیگانہ تھا سبزہ کے سوا کون؟ |
| شبنم کے سوا چرانے والا | اوپر کا تھا کون آنے والا؟ |
| جس کف میں وہ گل ہو داغ ہو جائے | جس گھر میں ہو گل چراغ ہو جائے |
| گلچیں کا جو ہائے ہاتھ ٹوٹا | غنچہ کے بھی منہ سے کچھ نہ پھوٹا |
| او خار پڑا نہ تیرا اچنگل | مشکیں کس لیں نہ تونے سنبل |
| او بادِ صبا ہوا نہ بتلا | خوشبو ہی سونگھا پتا نہ بتلا |
| بلبل تو چہک اگر خبر ہی | گل تو ہی مہک بتا کدھر ہے |
| تھی لبکہ غبار سے بھری وہ | آندھی سی اُٹھی ہوا ہوئی وہ |
| بیوقت کسی کو کچھ ملا ہے | بتا کہیں حکم بن ہلا ہے! |

اشعار بالا اس موقعہ کے ہیں جب تاج الملوک گل بکاؤلی چُرالے جاچکا ہے۔ اور بکاؤلی نے پہلی بار حوض کو پھول سے خالی پایا ہے۔

ذیل کے اشعار اس موقعہ کے ہیں کہ جب حالاً تاج الملوک کو بکاؤلی کے سامنے۔ حاضر لاتی ہے۔ اور بکاؤلی پوچھتی ہے کہ کیوں جی تم ہی وہ شخص ہو جو میرا پھول چرالے گئے تھے؟ بتاؤ اب تمہاری کیا سزا ہے؟

اس سوال کے جواب میں تاج الملوک کہتا ہے:۔

مشکیں زلفوں سے مشکیں کسواؤ کالے ناگوں سے مجھکو ڈسواؤ
تلوار سے قتل ہو جو منظور ابرو کے اشارے سے کرو چور
زنداں میں جو زندہ میجا ہو اپنے دلِ تنگ میں جگہ دو

ذیل کے اشعار اُس وقت کے ہیں کہ تاج الملوک کو بکاؤلی کی ماں نے جزیرۂ طلسم میں قید کر دیا ہے اور بکاؤلی تاج الملوک کے فراق میں دیوانی ہوگئی ہے۔

کرتی تھی جو بھوک پیاس بس میں آنسو پیتی تھی کھا کے قسمیں
جامہ سے جو زندگی کے تھی تنگ کپڑوں کے عوض بدلتی تھی رنگ
صورت میں خیال رہ گئی وہ ہیئت میں مثال رہ گئی وہ
آنے لگے بیٹھے بیٹھے چکر فانوس خیال بن گیا گھر

یہ مثنوی کے نمونے تھے۔ ذیل کے نمونے نسیم کی غزلیات سے اخذ کئے گئے ہیں۔ غزل گوئی کی شان بھی ملاحظہ ہو:۔

سمجھا ہے حق کو اپنی ہی جانب ہر ایک شخص یہ چاند اُس کے ساتھ چلا جو جدھر گیا
کوچۂ جاناں کی ملتی تھی نہ راہ بند کیں آنکھیں تو رستہ کھل گیا

کیا عارفانہ شعر فرمایا ہے، سبحان اللہ وصلِ علیٰ۔

جنوں کی چاک زنی نے اثر کیا واں بھی جو خط میں حال لکھا تھا وہ خط کا حال ہوا

یعنی لکھا تھا کہ تمہارے فراق میں جامہ دری کی نوبت آگئی ہے، چنانچہ اُنھوں نے خط کے بھی پُرزے پُرزے اُڑا ڈالے۔

دل بدل آئینہ ہے دیر و حرم حق جو پوچھو ایک دَر ہے دو طرف
کفر و ایماں دونوں جانب کی سُنے اس لئے گوشِ بشر ہے دو طرف

سنئیے کیا مست شعر فرمایا ہے:۔

قلقل سنا کے چھیڑتے ہیں مے پرست کو شیشے سرود یاد دلاتے ہیں مست کو

فارسی ضرب المثل ہے "سرود بمستاں یاد دہانیدن"۔

شاگردِ خواجہ آتش ہندی جو ہے نسیم کہتے ہیں پارسی کہ یہ آتش پرست ہے

"پارسی" اور "ہندی" اور بالخصوص "آتش پرست" کی داد دینا ناممکن ہے۔

